سالہا شد کہ نیامد خبرو در کویت

(۲) دلِ ویران شدہ را آیم و آواز کنم

آواز کردن خلاف محاورہ بتایا جاتا ہے میں اس کو بھی تسلیم کرنے کے لئے طیار نہیں ہوں۔

ظہیر فاریابی کا شعر میرا موید ہے ؎

ناخن بدل زدن بطرب ساز مے کنم

آں زہرہ چہرہ را بخود آواز مے کنم

اگرچہ ظہیر کی سند کے بعد کسی دوسری نظیر کی ضرورت نہیں مگر ابوالفضل کا ایک شعر ناخواستہ زبان پر آگیا ہے از دفتر سوم ابوالفضل ؎

مطرب ترانۂ شبِ غم ساز می کنم

غمہائے رفتہ را بخود آواز می کنم

ابوالفضل معمولی شخص نہیں ہے اور جبکہ اُس کی تائید میں ظہیر فاریابی سا مسلم الثبوت اہلِ زبان ہے تو ابوالفضل کے کلام کا وہی پایۂ ثبوت ہو سکتا ہے جو ایک ایرانی اہلِ زبان کا ہونا چاہیئے

(۳)۔ امیر خسرو

من از سر زندہ گردم گر تو یا را یک سخن گوئی

تو می دانم نگوئی لیک من گفتار می گویم

گفتار گفتن محل نظر ہے۔ یہ شبہ دو وجہ سے ناشی ہوتا ہے ایک یہ کہ عام محاورہ سخن گفتن ہے۔ اور امیر خسرو نے گفتار گفتن کہا ہے۔ دوسرے یہ کہ اسکا ترجمہ فصیح اردو میں مولنا شبلی نے (یوں ہی ایک بات کہتا ہوں) کیا ہے امرِ اوّل کی بابت یہ گزارش ہے کہ جو کچھ منہ سے کہا جائیگا اُس کے لئے گفتن ہی کا کوئی صیغہ استعمال ہو گا جیسے سخن گفتن شعر گفتن دعا گفتن سلام گفتن ترانہ گفتن تہنیت گفتن

گفتار گفتن کا حاصل بالمصدر سہی لیکن ہے تو سخن کا مرادف ہم جہاں لفظِ سخن بول سکتے ہیں وہاں گفتار بھی کہہ سکتے ہیں سخنِ شیریں گفتارِ شیریں۔ سخن تلخ گفتار تلخ پھر اگر سخن گفتن کی جگہ گفتار گفتن کہا گیا تو اس میں مخالفتِ محاورہ کیا ہے۔ محض قافیہ کی ضرورت سے بجائے سخن اُس کا مرادف گفتار کہا گیا ہے، جیسے کوئی پا زدن کی جگہ قدم زدن یا ساغر زدن کی جگہ ساتگیں زدن کہے تو ہرگز قابل اعتراض نہیں ہو سکتا کیونکہ پا اور قدم ساتگیں اور ساغر مرادف ہیں۔ اسے کلیہ سمجھنا چاہیئے کہ کسی لفظ کا مرادف لانے سے

محاورہ میں اختلاف نہیں ہوتا۔ الاماشاء اللہ ایسے مواقع پر مطالبہ سند لازم نہیں یہ عام طور پر شائع ہے۔

دوسرے اس کا ترجمہ روزمرہ اُردو کے مطابق نہیں کرنا چاہیئے۔ اہلِ فارس کا محل استعمال پیش نظر رکھ کر ترجمہ کرنا چاہیئے۔ اہلِ فارس کا محل استعمال صرف یہی ہے کہ میں بات کتا ہوں۔ اِس موقع پر بات کی جگہ سخن بھی کہینگے اگر اُس کا مرادف گفتار بضرورت قافیہ کہا گیا تو اس میں میرے نزدیک کچھ قباحت نہیں ہے

(۴۲)۔ امیر خسرو

جانؔ میرود زتن چو گرہ مے زند بزلف

مردن مراست ازگرۂ اوچہ مے رود[1]

ازگرہ گرفتن پر اعتراض ہے۔ پہلے یہ سمجھ لینا چاہیئے کہ جو چیز جس ظرف میں ہوگی جب وہ اُس سے نکل جائیگی یا جاتی رہیگی تو اُسی ظرف کی طرف منسوب کرکے کہینگے مثلاً زر از دست رفت۔ دامن از کف رفت موزہ از پا رفت آب از مشک رفت۔ جان از جسم رفت اور جب کوئی چیز کسی ظرف میں موجود ہوگی تو اُسی ظرف کی طرف منسوب کرکے کہینگے۔ مثلاً دامن در دست ہست زر در کف ہست موزہ در پا ہست آب در مشک ہست۔ یہ محل استعمال عام ہے جو چیز جس ظرف میں ہوگی اُسی کے ساتھ نسبت کیجائیگی۔ اب سُنئے گرہ بھی ایک ظرف ہے جب کوئی چیز گرہ میں ہوگی تو کہیں گے در گرہ ہست۔ چنانچہ مرزا صائب نے گرہ کو ظرف قرار دیکر کہا ہے ؎

نیست چوں نافہ حاجتِ اظہار

در گرہ مُشکِ ناب اگر داری

اگر مُشک گرہ سے نکلجائے تو اس کے سوا اور کیا کہہ سکتے ہیں کہ مُشک ازگرہ رفتہ اب امیر خسرو کا شعر پڑھیئے ؎

او میرود بناز و گرہ مے زند بزلف

مردن مراست ازگرۂ اوچہ مے رود

مقصود یہ ہے کہ میری جان اُس کی زلف میں ہے وہ زلف میں گرہ دینا جاتا ہے یعنی اُسے مروڑتا جاتا ہے اس صدمہ سے مری جان جو زلف میں پھنسی ہوئی ہے نکل جائیگی اور میں مر جاؤں گا

---

[1] مولٰنا شبلی مرحوم نے کسی غلط نسخہ سے یہ شعر نقل کیا ہے صحیح نسخہ یہ ہے ؎ او میرود بناز و گرہ میزند بزلف شرح الشعرا میں اور ہمارے پاس جو قلمی نسخہ ہے اُس میں اسی طرح ہے۔

زلف کی گرہ سے کچھ نہیں جائیگا۔

او کی ضمیر زلف کی طرف راجع ہے نہ کہ زلف والے کی طرف عجب نہیں کہ او کی ضمیر صاحب زلف کی طرف راجع کرنے سے یہ شبہ پیدا ہوا ہو۔

یہ نکتہ فراموش کرنے کے قابل نہیں ہے کہ جیسے امیر خسرو نے گرۂ زلف سے مضمون پیدا کیا ہے اسی طرح مرزا صائب نے گرۂ نافہ سے مضمون نکالا ہے دونوں شعروں میں بنائے مضمون گرہ ہے اس لئے دونوں شعر ایک حد تک متحد اور ایک ہی محاورہ میں ڈوبے ہوئے ہیں۔

یہ محض اتفاقیہ امر ہے کہ اُردو کا محاورہ (گرہ سے جانا) اس اسلوب بیان کے مطابق ہے اسی وجہ سے اس شبہ کو زیادہ تقویت ہوئی۔ شرح الشعرا کا یہ فقرہ کہ مطابق محاورہ ہندی نبتہ باشد کہ جائے دیگر بنظر نیامدہ" پڑھ کر مرزا صائب کا مرقومہ بالا شعر پڑھیئے اور اُس کی تحقیق و زباندانی کی داد دیجئے۔

اکثر محاورے فارسی اور اُردو کے مطابق ہیں مثلاً فارسی میں تراچہ افتادہ اور اُردو میں تجھکو کیا پڑی دونوں ایک ہی ہیں خواجہ حافظ ؎

بروبکار خود اے واعظ ایں چہ فریادست
مرا فتاد دل از کف تراچہ افتادست

ذوق دہلوی ؎

رندِ خراب حال کو زاہد نہ چھیڑ تو
تجھ کو پرائی کیا پڑی اپنی نبیڑ تو

(۵) امیر خسرو ؎

دعوئے خون بہائے دلِ خویش می کنم
یک بوسہ برلبم زن و مالاکلام کن

مالاکلام کردن بمعنے ساکت کردن پر اعتراض ہے۔

ہم نے اس شعر کو نسخۂ مطبوعہ و قلمی دونوں میں اسی طرح لکھا دیکھا ہے۔ اگر اس میں کاتب کی غلطی و تصرف نہیں ہے تو ضرور ایک عدالتی اصطلاح ہے مالاکلام بیع قطعی کو کہتے تھے اس خیال کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ ابتک جے پور کی عدالتوں میں (جو اسلامی عہدِ سلطنت کے کہنہ نقش و نگار ہیں) یہ اصطلاح مروج ہے۔ یہاں اکثر دبیشتر اصطلاحیں دفاتر شاہی سے منتقل ہو کر آئی ہیں غالباً ایران کی عدالتوں میں یہ اصطلاح مروج ہوگی یا خاندانِ تغلق کے زمانہ حکومت کی یہ اصطلاح ہوگی۔ اس خیال

کا مؤید دعوئے خوں بہا شعر میں موجود ہے۔ اسکو ہندی محاورہ کا ترجمۂ فارسی بھی نہیں کہہ سکتے اُردو میں ایسا کوئی محاورہ بھی موجود نہیں ہے کہ یہ خیال کیا جائے کہ ہندی محاورہ کو فارسی میں ادا کر گئے ہیں نہ اس خیال کی گنجائش ہو سکتی ہے کہ ہندی فارسی کے خلاف ایک جدید محاورہ ایجاد کیا گیا ہے۔ قدما کے کلام میں ایسے بہت محاورے ملتے ہیں جو اس زمانہ کی زبان میں نامانوس اور اجنبی معلوم ہوتے ہیں۔ زبان ہر زمانہ میں رنگ بدلتی رہتی ہے چونکہ ہمکو ۷ سو سال پیشتر کی زبان سے کلیتہً واقفیت نہیں ہے ہماری واقفیت صرف اُسی حصّہ زبان تک محدود ہے جو بذریعہ کتب ہم تک پہنچی ہے اس لئے ہر ایسا لفظ ہر ایسا محاورہ جو ہم نے مروجہ کتب میں نہیں دیکھا۔ ہمکو نامانوس وغیر فصیح وغیر صحیح معلوم ہوتا ہے۔ شاہنامہ پڑھیئے کوئی صفحہ آپ کو ایسا نہیں ملے گا جس میں چند لفظ نامانوس نہ ہوں اور اُن کی سند بھی بجز شاہنامہ کے اور کہیں نہیں ملے گی اگر مالا کلام کردن کوئی اصطلاح نہیں ہے تو ضرور اس شعر میں کتابت نے تحریف کی ہے اور یکے بعد دیگرے نقل در نقل ہوتے ہُوئے یہ غلطی عام ہو گئی ہے میرا خیال ہے کہ مصرع ثانی اصل میں یوں ہو گا ؎

یک بوسہ بر لبم بزن و لا کلام کن

کاتب نے بزن کی جگہ زن اور لا کلام کی جگہ مالا کلام لکھ کر شعر مسخ کر دیا ہے۔

اس صورت میں کوئی شُبہ باقی نہیں رہتا۔ جیسے لاجرم لابد لاریب اسی طرح لا کلام۔ امیر خسرو نے یہاں بھی لا کلام کو بے سخن کا مرادف استعمال کیا ہے جو شخص بے سخن ہو گا وہ ضرور خاموش ہو گا۔ مصرعہ

یک بوسہ بر لبم بزن و لا کلام کن

ایک بوسہ دیکر مجھے خاموش کر دے۔ واللہ اعلم

---

علامہ شبلی مرحوم نے شعر العجم کے صفحہ ۱۰۹ میں امیر خسرو کی یہ رباعی نقل کی ہے

| | |
|---|---|
| ہر موئے کہ در دو زلفِ آں صنم است | صد بیضۂ عنبرین بر آں موئے ضم است |
| چوں تیر بداں راس دلش را زیرا کہ | چوں خربوزہ دندانش درونِ شکم است |

مولٰنا نے مصرع اول پر نوٹ دیکر لکھا ہے کہ جس نسخہ سے یہ رباعی نقل کی ہے وہ غلط تھا میں نے اسی طرح نقل کر دیا۔ ہمارے خیال میں رباعی کے مصرعہ اول پر اور کوئی وجہ نوٹ دینے کی نہیں ہو سکتی بجز اسکے کہ اس مصرع کا وزن ناماموس ضرور ہے اسی سے مولٰنا کو اس پر ناموزونی کا شبہ ہُوا ورنہ معنی میں

کچھ اغلاق نہیں ہے۔

بے شک یہ مصرعہ رباعی کے عام اوزان سے ایک علیحدہ وزن رکھتا ہے لیکن ناموزون نہیں ہے رباعی کے اوزان ہی میں یہ بھی ایک وزن ہے۔ مصرعہ موزون ہے اور اسکا وزن عروضی اخرب۔ مکفوف۔ مجبّق۔ ازل۔ مفعول۔ مفاعیلن مفعول فعول ہے اور تقطیع یہ ہے۔

ہر موئے۔ مفعول۔ کہ درد وزل۔ مفاعیلن۔ فی آ اص۔ مفعول۔ نمست۔ فعول۔

جس شخص کو زحافات عروض معلوم ہوں گے اس کو کبھی اس مصرعہ پر ناموزون ہونیکا شبہ نہیں ہوسکتا

راقم

سید معشوق حسین اطہر ثنائی ہاپوڑی وکیل جے پور اسٹیٹ

# پھُول

پھُول مایوس دلوں کی اُمیدیں ہیں۔

پھُول وہ الفاظ ہیں جنہیں ایک ننھا بچّہ بھی سمجھ سکتا ہے۔

پھُول خدا کی سب سے پیاری مخلوق ہے جس میں وہ رُوح پھُونکنا بھول گیا۔

پھُول ہماری طرف فقط اشارہ کرتے ہیں لیکن اُن کی اصلی باتیں خدا اور آسمان سے ہوتی ہیں۔

پھُولوں کی خوشبو فضامیں آوارہ رہ کر زیادہ شیریں ہوجاتی ہے جہاں وہ بے خود و بے تاب رہتی ہے جیسے کسی ساز کے نغمے۔

قادرِ مطلق خدا آسمان پر اپنا نام چمکتے تاروں میں لکھتا ہے اور زمین پر ننّھے ننّھے پھُولوں میں۔

پھُول مادرِ قدرت کی پیاری زبان ہے جس کے ساتھ وہ ہم پر اپنی محبت ظاہر کرتی ہے۔

زمین کے تارے یہ پیارے پیارے سُنہری پھُول!

بُت سے پھُول نمودار ہوتے ہیں کہ کھلیں اور اپنی شیرینی ریگستان کی ہوا میں کھودیں۔

پھُول دُنیا کی خوشیاں ہیں۔ اُمید کا ننھا سا موتی "مجھے بھُول مت"!

پھُول حُسن و مسرت اور نکہت و موسیقی کا پیام دیتے ہیں۔

(ماخوذ)

بشیر احمد بیگم

# عورت اور مختلف مذاہب

گذشتہ سے پیوستہ

عیسائیت | یہ وہ مذہب ہے جو دُنیا میں پیغامِ امن لیکر آیا تھا، جس نے "خدا کے بیٹے" کو صرف اِس لئے صلیب کی نذر کر دیا، تاکہ انسانیت کا دامنِ حیات گناہِ ازلی کی آلایش سے پاک ہو جائے یورپ کو فخر ہے کہ وہ دُنیا میں اس وقت بہترین حکمران ہے، وہ ہر انسانی جماعت کے حقوق کا احترام کرتا ہے اس کے دربارِ عدل میں مرد، عورت، امیر، جاہل، عام، کسی کی تفریق نہیں ہے، اس کا تمدن دُنیا کا بہترین تمدن ہے، ایک سادہ لوح سیّاح جب پیرس اور لندن کے ایوانِ حکومت میں قدم رکھتا ہے، تو اس کا دل نظامِ جہانبانی کی عظمت و جبروت دیکھ کر دہل جاتا ہے، لیکن جب ہوٹلوں اور گلیوں میں پہنچتا ہے، تو سراپا شرم و عبرت بن جاتا ہے' !

یہودیت نے اگرچہ عورتوں کی حیثیت کو بہت زیادہ پست اور بتذل کر دیا تھا، تاہم انصاف یہ ہے کہ عیسائیت نے جو شرمناک طریقِ عمل عورتوں کے متعلق اختیار کیا، اس کی مثال سے دنیا کی تاریخ بالکل خالی ہے، یہودیت کی طرح عیسائیت نے بھی آدم اور حوّا کے افسانہ کو مذہب کا سنگِ اساس قرار دیا، یعنی سب سے پہلے حوّا نے "ثمرِ ممنوع" کو کھایا اور پھر آدم کو کھانے پر آمادہ کیا، جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ دونوں زمین پر پھینک دئے گئے، اور گناہ فطرتِ انسانی کا خاصہ بن گیا، چنانچہ جو شخص عورت کے پیٹ سے پیدا ہوتا ہے، گنہگار پیدا ہوتا ہے، اِس لئے عالمِ انسانی ایک ایسے شخص کا محتاج تھا، جو اپنے خون سے اِس کے دامنِ اخلاق کو گناہ سے پاک کر دے، اور وہ انسانیت کا نجات دہندہ حضرتِ مریم کے پیٹ سے پیدا ہوا جس نے صلیب کی نذر ہو کر دُنیا کو گناہ سے بالکل پاک کر دیا، یہ قربانی حضرتِ مسیح کو صرف حوّا کے اس فعلِ شنیعہ کی وجہ سے کرنی پڑی، جس کی بدولت گناہ فطرتِ انسانی میں حلول کر گیا، اِس بنا پر عیسائیت کے نزدیک عورت گنہگارِ ازلی ہے، اور اس سے بڑھ کر یہ کہ وہ مسیح کے خونِ معصوم کی ذمہ دار ہے، یہی وہ جُرم ہے جس کی پاداش میں عیسائی دنیا نے اس کے ساتھ وہ شرمناک سلوک کیا، جسکو دیکھ کر انسانی شرافت کی آنکھیں شرم سے بند ہو جاتی ہیں،

بڑے بڑے متقی اور خداترس عیسائی بزرگوں مثلاً بزنرڈ، ایَن ٹنی، گریگری، جیرَوم وغیرہ نے جن شرمناک الفاظ میں اس جنسِ لطیف کی تصویر کھینچی ہے، وہ یہ ہے "عورت شیطان کے بازوؤں

کی قوت ہے۔" وہ ایک بچھو ہے جو ہمیشہ نیش زنی کے لئے تیار رہتا ہے۔" وہ مجسم مکر و فریب ہے" وہ تمام اخلاقی معائب کا سرچشمہ ہے۔" "وہ ایک آلہ ہے جس کے ذریعہ سے شیطان ہمارے قلوب پر قبضہ کرتا ہے۔" ایک گنہگار ازلی کی شان میں یہ الفاظ کچھ باعثِ تعجب نہیں!

عیسائیت نے عورت کو مرد سے ہر حیثیت سے کم رتبہ قرار دیا ہے، چنانچہ دنیا کا "شاہزادۂ امن" عورتوں کو مخاطب کر کے کہتا ہے "تیری خواہشات تیرے شوہر کے تابع رہینگی، اور وہ تیرے اوپر حکومت کریگا" لیکن اس سے زیادہ افسوسناک وہ منظر ہے، جبکہ وہ اپنی مقدس ماں کی شان میں یہ عبرتناک الفاظ استعمال کرتا ہے، "عورت! تو کون ہے؟ مجھ کو تجھ سے کیا مطلب ہے؟"

پولوس مقدس جو عیسائیت کا محسنِ اعظم خیال کیا جاتا ہے، اس نے عورتوں کی حیثیت کو اس سے زیادہ صاف اور واضح کر دیا ہے، چنانچہ کہتا ہے،

"مرد عورت کے لئے نہیں پیدا کیا گیا ہے، بلکہ عورت مرد کے لئے پیدا کی گئی ہے"

غرض عیسائیت کے نزدیک عورت ہر قسم کے تمدنی اور سیاسی حقوق سے محروم ہے، اسکی زندگی کا مقصد صرف مرد کی اطاعت و غلامی ہے، انگلش چرچ کے قوانین کے مطابق وہ عملاً ایک ناپاک چیز خیال کیجاتی ہے، چنانچہ وہ منبر اور قربانگاہ کو ہاتھ نہیں لگا سکتی،

چھٹی صدی عیسوی کے آخر میں جبکہ آفتابِ ہدایت کی شعاعیں فاران کی چوٹیوں سے بلند ہوکر دنیا کو منور کر رہی تھیں، یورپ میں ایک مذہبی کونسل منعقد ہوئی، جس میں ایک پادری نے یہ سوال اٹھایا کہ آیا عورت واقعی انسان بھی ہے یا نہیں؟ اس نے خود اس کا جواب نفی میں دیا، لیکن دیگر ارکانِ مجلس نے زیادہ تر رحم سے کام لیا، بالآخر کثرتِ رائے نے یہ طے کیا کہ عورت اگرچہ معائب کا مجموعہ ہے، تاہم وہ انسانیت کے دائرہ میں داخل ہے،

انگلستان میں جو اس وقت اپنی عظمت و جبروت کے آگے تمام دنیا کو ہیچ سمجھتا ہے، تیس برس قبل عورتوں کو کسی قسم کا تمدنی یا سیاسی حق حاصل نہیں تھا، اس میں کچھ شبہ نہیں، کہ یورپ میں سب سے پہلے جس ملک نے آئینی حکومت اور سیاسی آزادی کی اہمیت کا اندازہ کیا، وہ انگلستان تھا، لیکن یہ آزادی صرف مردوں تک محدود تھی، چنانچہ جب عورتوں نے اپنے حقوق کا مطالبہ کیا، تو ایک آواز بھی انکی حمایت میں بلند نہ ہوئی، بلکہ انکے ساتھ وہ برتاؤ کیا گیا جو انگلستان کے لئے ہمیشہ باعثِ ننگ رہیگا، موجود

جنگ کے قبل حق طلبی عورتوں کے لئے تقریباً جُرم کے برابر سمجھی جاتی تھی، چنانچہ علانیہ طور پر حق طلب عورتوں کو مختلف قسم کی تکلیفیں دی جاتی تھیں، اور جب مردوں کے شرمناک سلوک سے تنگ ہو کر انہوں نے عملی شورش و ہنگامہ کا آغاز کیا، تو اِن کے ساتھ جانوروں کی طرح سلوک کیا گیا، کیا اِنگلستان کو اسی حرّیت پرستی پر ناز ہے؟

حقیقت یہ ہے کہ عیسائیت بحیثیت مذہب کے چند نا قابلِ عمل اخلاقی اصولوں کا مجموعہ ہے، جو اِنسانی تمدن و تہذیب کے بالکل منافی ہیں، یورپ نے جو کچھ ترقیاں کی ہیں، وہ خود اس کی ذاتی جد وجہد اور سعی و عمل کے نتائج ہیں، جب تک لوگوں کے قلوب پر مسیحی تعلیم کا اقتدار و اثر قائم تھا، اس وقت تک یورپ پر انسانی ترقی کے دروازے بند تھے، لیکن جب مارٹن لوتھر نے چرچ کی جابرانہ حکومت کے خلاف صدائے احتجاج بلند کی، اور اس کی آواز یورپ کی فضائے ہستی میں گونجی، تو اس وقت لوگوں کو محسوس ہُوا، کہ عیسائیت محض ایک خوابِ پریشان ہے جس کی کوئی تعبیر نہیں، اس کے تحت میں رہ کر انسانی ترقی بالکل ناممکن ہے، غرض یورپ نے اب تک جو کچھ ترقی کی ہے، وہ عیسائیت کی غلامی سے آزاد ہو کر کی ہے چنانچہ اَلگزنڈر رسل وِب کہتا ہے،

> "مغربی تمدن عیسائیت کی حقیقی روح سے بالکل غیر متاثر ہے، بلکہ خود غرضی اور نفس پرستی کا نتیجہ ہے، یہ ایک مسلمہ واقعہ ہے، کہ عیسائی چرچ نے ہمیشہ مغربی ترقی و اصلاح کے راستے میں رکاوٹیں پیدا کی ہیں، چنانچہ اس نے ہمیشہ بہی خواہانِ ترقی کو دبانے کی کوشش کی ہے، حقیقت یہ ہے، کہ ہم آج جس چیز کو عیسائی تمدن کہتے ہیں، اسکی ابتدا آٹھویں صدی میں اسپین کے مسلمانوں سے ہُوئی جبکہ تمام عیسائی دُنیا پر جہالت اور تاریکی چھائی ہُوئی تھی"

کیا یُورپ اِن الفاظ کی صداقت کا اعتراف کر سکتا ہے؟

یُورپ کو بے شبہ فخر کرنا چاہیئے، کہ اس نے اپنی مادّی جدت طرازیوں سے دُنیا کو ایک طِلسمکدہ بنا دیا ہے، جسکو دیکھ کر عقلِ انسانی مبہوت ہو جاتی ہے، لیکن جب دیدۂ حق بین مادیّت کے اِس زرنگار پردے کو دفعتہً اُلٹ دیتا ہے، تو اسکو انسانی بد اخلاقیوں کا وہ شرمناک منظر نظر آتا ہے، جس کو دیکھ کر عالمِ کائنات

کا ہر ذرہ عبرت سے کانپ اُٹھتا ہے، چنانچہ لندن اور پیرس کی گلیوں اور سیر گاہوں میں جس بے حجابانہ طریقہ پر عورتوں سے دل لگی کی جاتی ہے، اس کو دیکھ کر ایک خدا ترس انسان کو حیرت ہوتی ہے کہ اب تک قہرِ الٰہی کا سمندر کیوں ساکن ہے!!

عورت خدا کی شریف ترین مخلوق ہے، وہ دُنیا میں مردوں کی غلام نہیں بلکہ شریکِ زندگی بن کر آئی تھی لیکن عیسائیت نے ایک مُدت تک اس کو مردوں کی صحبت کے قابل بھی نہیں سمجھا، چنانچہ ابتدائی زمانہ میں جبکہ یورپ چرچ کی جابرانہ حکومت کا حلقہ بگوش تھا، پادری عموماً تجرد کی تعلیم دیتے تھے، تعددِ ازدواج درکنار، خود عقد کو نفرت کی نگاہ سے دیکھتے تھے، پولوس مقدس نے یہ قانون بنایا تھا کہ پادری کو صرف ایک بیوی کا شوہر ہونا چاہیئے، اسکو عقدِ ثانی نہیں کرنا چاہیئے، جیروم، ایمبروس، اور دیگر مشہور علمائے عیسائیت سب تجرد کے حامی اور معلم تھے، ۵۸۹ئ میں ٹالیڈو کی مذہبی کونسل میں یہ قانون بنایا گیا کہ اگر کسی عورت کے متعلق کسی پادری پر شبہ ہو، تو جج کو چاہیئے، کہ اس عورت کو بیچ دے، اور روپیہ خیرات وغیرہ میں صرف کردے گریگری اعظم پادریوں اور مذہبی لوگوں کے شادی کرنے کا سخت مخالف تھا، ۱۰۲۲ء میں پینویا کے کونسل میں بینی ڈکٹ ہشتم نے یہ فیصلہ کیا کہ ان تمام بچوں کو جو پادریوں کے پیدا ہوں، غلامی کی نذر کردینا چاہیئے، یہ شرمناک حالت ۱۶۲۵ء تک قائم رہی جبکہ لوتھر نے اس راہبانہ اور مجرد زندگی کے خلاف عملی شورش شروع کی، جس کا نتیجہ یہ ہُوا کہ یورپ پوپ کی غلامی سے آزاد ہوگیا، اور لوگوں کو عیسائیت کے معائب کا احساس ہونے لگا، چنانچہ تعلیمیافتہ اور صاحب نظر گروہ کے نزدیک "خدائے مصلوب" کی تعلیمات کے ترانے بالکل بے اثر ہوکر رہ گئے، تاہم عورتوں کی حالت میں کوئی قابلِ اعتناء صلاح نہ ہوسکی،

نپولین اعظم جس کی ساری عظمت و جبروت محض اس کی ماں کے فیضِ تربیت کا نتیجہ تھی، کہتا ہے کہ عورتوں کی کوئی حیثیت نہیں ہے،، لارڈ بائرن جو انیسویں صدی عیسوی میں انگلستان کا بہت بڑا شاعر گذرا ہے، اس نے عورتوں کے فرائضِ زندگی ان الفاظ میں گنائے ہیں،، عورتوں کو صرف خانگی امور کا خیال رکھنا چاہیئے، سوسائٹی سے انکو کوئی تعلق نہیں ہے، انکو مذہب اور کھانے پکانے کی کتابیں پڑھنی چاہئیں، شاعری اور سیاست سے الگ رہنا چاہیئے، وہ رقص و سرود کی محفلوں کی زینت ہیں، انکو کبھی کبھی باغبانی کرنا اور ہل جوتنا بھی چاہیئے،، ایک زرپرست قوم کا شاعر جس کا دماغ صرف مادیت کے دلفریب مناظر کا دلدادہ ہے، بےشبہ عورتوں کو اسی حقارت آمیز نگاہ سے دیکھ سکتا ہے، لیکن ایک ایشیائی شاعر جس کا دلِ لطیف

اور شریفانہ جذبات کا آئینہ ہے، صنفِ نازک کی ایک ایک ادا کو اپنے لئے سرمایۂ حیات سمجھتا ہے، روسو
جو فرانس کا بہت بڑا مصنف گذرا ہے، کہتا ہے۔ "کہ عورتوں کو عموماً کسی فن سے دلچسپی نہیں ہوتی، اِن کو کسی
چیز کا صحیح طور پر علم نہیں ہوتا، اِن میں کسی قسم کی صلاحیت نہیں ہوتی"، لیکن اِن سب سے زیادہ شرمناک
عورتوں کی وہ تصویر ہے، جو جرمنی کے فلسفی شپن ہاؤر[1] نے کھینچی ہے، چنانچہ کہتا ہے

جس طرح اپنی حفاظت کے لئے ہاتھی کو سونڈ اور شیر کو تیز پنجے دئے گئے
ہیں، اِسی طرح اپنے حصولِ مقاصد کے لئے عورت کو مکاری کا مادہ عطا
کیا گیا ہے، فریب عورت کی فطرت میں داخل ہے، انکا احترام بالکل
مضحکہ انگیز بات ہے، رومن لاء کی طرح اِن کو ہمیشہ ایک ولی کے تحت میں
رہنا چاہیئے، اور ان کو اپنے بچوں پر بھی کسی قسم کا اختیار نہیں دینا
چاہیئے، عورتیں چونکہ عموماً تنگ نظر اور مسرف ہوتی ہیں اس لئے انکو
وراثت میں حقوق سے محروم رکھنا چاہیئے، عورت صرف بچے پیدا
کرنے اور انکی پرورش و تربیت کے لئے بنائی گئی ہے، اور یہی تنہا
اِس کی زندگی کا مقصد ہونا چاہیئے،

اِن اقوال سے تم بخوبی اندازہ کرسکتے ہو، کہ مسیحی دنیا کے نزدیک عورتوں کی کیا وقعت تھی!
تعددِ ازدواج کو اگرچہ یورپ نے اب تک عملاً قبول نہیں کیا ہے، تاہم اربابِ نظر کے نزدیک
اس کی حقیقت مسلّمہ ہے، چنانچہ لیبان کہتا ہے کہ وحدتِ ازدواج موجودہ عیسائی ممالک میں صرف کتابوں تک
محدود ہے، عملاً اسکا کوئی وجود نہیں ہے، اس سے سوسائٹی کی حالت بہتر نہیں ہوسکتی، چنانچہ خود فرانس میں
جو وحدتِ ازدواج کا مدعی ہے، ۱۸۲۶ء سے لیکر ۱۸۸۰ء تک زنا میں نو گنا اضافہ ہوگیا، جرمنی کے مصلحین بھی
سولھویں صدی تک تعددِ ازدواج کے قائل تھے، چنانچہ جرمنی کے امرا انیسویں صدی تک برابر اِس
اصول پر عمل پیرا تھے، شپن ہاؤر کا قول ہے کہ "اس وقت صرف لندن میں اسّی ہزار بازاری عورتیں ہیں، یہ
صرف وحدتِ ازدواج کا نتیجہ ہے، اِس لئے تعددِ ازدواج درحقیقت عورتوں کے لئے ایک رحمت ہے،
کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی کہ ایک شخص جس کی بیوی بیمار رہتی ہو، یا تولیدِ نسل کی اس میں صلاحیت نہ ہو، یا
بہت زیادہ ضعیف ہوگئی ہو، دوسری شادی نہ کرے"، غرض یہ ایک ناقابلِ انکار حقیقت ہے، کہ مغربی

[1] اٹھارھویں صدی عیسوی کے وسط میں گذرا ہے،

عورتوں کی بداخلاقیوں کا اصلی سبب وحدت ازدواج کا مسئلہ ہے، جس کی آڑ میں رات دن غیر عورتوں کی عصمت دری کیجاتی ہے، جس کا نتیجہ یہ ہے کہ یورپ میں ناجائز بچوں کی تعداد میں روز بروز اضافہ ہوتا جاتا ہے، چنانچہ آکسفورڈ اور کیمبرج ایسے مہذب اور تعلیمیافتہ مقامات میں حرامی بچوں کی تعداد ہزار میں ۴۵ اور ۵۳ کے قریب ہے، کیا یورپ کو اسی اخلاقی معیار پر ناز ہے؟ یورپ ہمکو طعنہ دیتا ہے، کہ ایشیائی عورتیں اصولِ تمدن سے ناواقف ہوتی ہیں، وہ مردوں کی صحبت میں علانیہ طور پر نہیں بیٹھ سکتیں، وہ زندگی بھر ایک تنگ و تار مکان کے اندر مقید رہتی ہیں، اِنکی ایک ایک ادا سے جہالت اور وحشت ٹپکتی ہے، اِنکے خیالات عموماً تاریک، پست، اور مبتذل ہوتے ہیں، بے شبہ یہ صحیح ہے، کہ ہماری عورتیں ابتک حدودِ تعلیم سے دُور ہیں، لیکن ہمکو فخر ہے، کہ باوجود اس جہالت اور وحشت کے وہ نازنینانِ پیرس کی طرح سر بازار عصمت فروشی نہیں کرسکتیں، ایک یُورپین لڑکی بے شبہ اپنے والدین کی موجودگی میں غیر مردوں کے بوس و کنار کی متحمل ہوسکتی ہے، لیکن یورپ کو اپنی مشرقی بہنوں سے اِس شرمناک بے باکی کی توقع نہیں رکھنا چاہیئے، وہ حریمِ عصمت کی پردہ نشین ہیں، وہ جہالت کو گوارا کرسکتی ہیں، وہ مادی دلفریبیوں سے بے نیاز ہوسکتی ہیں، وہ دُنیا سے الگ ایک گوشۂ تنہائی میں زندگی بسر کرسکتی ہیں، لیکن انکی غیرتِ انسانی کسی نگاہ بد یا دستِ گستاخ کی کبھی متحمل نہیں ہوسکتی،

غرض یوروپین عورتوں کی اخلاقی پستی اور ابتذال کا حقیقی سبب یورپ کا موجودہ تمدن ہے، جو تمام تر خودغرضی اور مادیت پرستی پر مبنی ہے، جو فضائلِ اخلاق کو دَورِ وحشت کی یادگار سمجھتا ہے، جس کے نزدیک روحانیت ایک صدائے بے معنی ہے، جو صرف اِنسان کے حیوانی جذبات کو برانگیختہ کرتا ہے، اس بنا پر اگر دُنیا موجودہ مصائب و آلام سے نجات حاصل کرنا چاہتی ہے، تو اس کا فرضِ اولین یہ ہے کہ وہ اس شرمناک مغربی تمدن کو تباہ اور برباد کردے، بغیر اس کے حقیقی امن کی تلاش محض ایک خوابِ پریشان ہے، جس کی کوئی تعبیر نہیں،

سِلسلۂ سخن میں ہم کہاں سے کہاں نکل آئے، ہمکو صرف یہ دکھانا مقصود تھا، کہ عیسائی دُنیا نے اخلاقی حیثیت سے عورتوں کے ساتھ جو شرمناک سلوک کیا ہے، اسکی نظیر دُنیا کی تاریخ میں مشکل سے مل سکتی ہے طلاق عیسائیت نے صرف زنا کی حالت میں جائز رکھی ہے، چنانچہ عدالتوں میں آئے دِن جو شرمناک اِنکشافات ہوتے رہتے ہیں، انکو پڑھ کر ایک خداترس اِنسان کا دل عبرت سے کانپ اُٹھتا ہے، ہمکو یورپ

کی مادّی اور دماغی ترقیوں کا شاندار منظر دیکھ کر اپنی ناداری پر افسوس ہوتا ہے، لیکن اسی کے ساتھ ہم کو یہ تسکین بھی ضرور ہے، کہ ابھی تک ہمارے قلب میں شرافت کا احساس موجود ہے، جو اِنسان کے تاجِ کمال کا حقیقی طرّہ ہے،

غرض اِس وسیع خطۂ خاک میں کوئی جگہ ایسی نہ تھی، جہاں یہ مظلوم ہستی قدر و محبت کی نگاہوں سے دیکھی جاتی، اس بارِ لطیف کی ذِمّہ داری صرف صحرائے حجاز کے لئے مخصوص تھی، جس کا ایک ایک ذرّہ ابتک دُنیا کے لئے آفتابِ ہدایت ہے، یہ خطّۂ ارض آج یورپ کو اس لئے عزیز ہے، کہ اس کے حدود میں تیل کے خزانے ہیں، لیکن ہمکو صرف اِس لئے عزیز ہے، کہ وہ وحیِ الٰہی کا مہبط اور سرورِ دوعالم کا مولد و مسکن ہے

باقی دارد

مرزا احسان احمد بی اے



زندگی کیا ہے؟ بقائے دوام کا بچپن!

---+---

زندگی ایک چلتا پھرتا سایہ ہے۔

---+---

زندگی خدا کا تحفہ ہے اور اک مقدس شے۔

---+---

زندگی فانی ہے اور فن باقی۔

---+---

دوشتی اور حرص ایک دُوسرے کے جانی دشمن ہیں۔

---+---

حرص عقل کا قید خانہ اور جذبات کی طُوفان گاہ ہے۔

(ترجمہ)

صرف جھوٹ بگاڑ سکتا ہے بنا کچھ نہیں سکتا۔

---+---

صرف بُزدل دروغ گو ہوتے ہیں۔

---+---

دوشیزہ کی زبان نہیں ہوتی بلکہ صرف خیالات!

---+---

سب سے شیریں پھل جو زمین اپنے خالق کے سامنے پیش کر سکتی ہے ایک مکمل انسان ہے۔

---+---

انسان کا مُقدر کیا ہے؟ دُکھ سہنا اور مر جانا!

---+---

د۔ ب

# دل دینا

عُشّاق ہر صورتِ زیبا کو دِل دے دیتے ہیں۔ شعرا کا دِل ہمیشہ کسی کی زلف گرہ گیر میں رہا کرتا ہے، داستان گو دِل دینے اور دِل لینے کے افسانے بڑے ذوق وشوق سے سُنایا کرتے ہیں۔ ناول نویسوں کا سارا زورِ قلم اِس کوشش میں صرف ہُوا کہ کیسے کوئی دل دیتا اور کوئی لیتا ہے؟ خلاصہ یہ کہ دِل دینا ایک نہایت ہی آسان مشغلہ سمجھ لیا گیا۔ اور ہمارے عاشق مزاج نوجوان دِل ہاتھوں میں لئے پھرنے لگے کہ کوئی اچھی صورت دیکھیں اور حوالے کر دیں۔

مگر افسوس صحیح طور پر نہ آج تک کسی نے دِل دیا۔ نہ کسی نے لیا اور نہ کوئی سمجھا کہ دِل دینا کیا چیز ہے اور کیسے دِل دیتے ہیں۔ صد ہا عاشقوں اور معشوقوں کی داستانیں دِلدہی و دلیری کے دلچسپ نمونے سمجھی جاتی ہیں۔ لیکن غور کرو تو نہ کسی نے دل دیا نہ کسی نے لیا۔ سب باتیں ہی باتیں ہیں۔ سچے اور صحیح معنوں میں دِل دینے کا کہیں پتہ نہیں۔

لیکن ہاں یورپ کا ایک واقعہ جو قرونِ وسطیٰ میں پیش آیا تھا وہ البتہ دِل دینے اور لینے کا سچا معاملہ ہے چونکہ ہمارے عاشقوں اور شاعروں کے کان اس سے نا آشنا ہیں۔ اِس لئے ہم اس واقعے کو اُن کے سامنے پیش کئے دیتے ہیں کہ لوگ دیکھیں اور سمجھیں کہ دل دینا کیا چیز ہے؟

جن دِنوں صلیبی لڑائیوں کے معرکے در پیش تھے۔ اور بیت المقدس کو مسلمانوں سے چھیننے کے لئے سارا یورپ اُمڈا چلا آتا تھا فرانس میں نواب شانپین کے دربار میں ایک بڑا معزز سردار تھا لارڈ کُوسی جو خوبصورت اور قابل ہونے کے ساتھ اپنے وقت کا بڑا بانکا بھی تصور کیا جاتا تھا۔ اسی زمانے میں وہاں ایک اور بڑے معزز رئیس تھے لارڈ فائل۔ لارڈ فائل کی نازنین و زہرہ جبین بیوی لیڈی فائل اپنے حسن و جمال اور ناز و انداز کے لحاظ سے سارے ملک میں منتخب تھی۔ اور فرانس کی ساری مہ جبینوں کے حُسن کی شمعیں لیڈی فائل کے آفتابِ رخسار کے سامنے ماند تھیں۔ دونوں کی خوبیوں نے یہ شرمناک کرشمہ دکھایا کہ لارڈ کوسی اور لیڈی فائل ایک دوسرے پر فریفتہ ہو گئے۔ اور ناجائز اُلفت نے دونوں کے دلوں میں عشق کی شمعیں روشن کر دیں۔ لارڈ فائل بیوی کے اس شرمناک عشق سے ناواقف نہ تھا۔ ہر طرح کی روک تھام کرتا

مگر کچھ زور نہ چلتا۔

اِسی اثنا میں نواب شانپین تیار ہُوا کہ ارض مقدس میں جاکر مُسلمانوں کے مقابلے میں جہاد کرے جو مجاہدینِ فرانس اُس کے ہمراہ روانہ ہونے والے تھے اُن کے زُمرے میں لارڈ کُوسی نے بھی اپنا نام لکھوا دیا۔ اپنے اِس ارادے کی خبر جب اُس نے لیڈی فائل کو کی تو معشوقۂ دلنواز کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔ روئی اور رلایا۔ مگر آخر ضبط سے کام لیا۔ دِل میں کہا "اچھا ہے۔ لارڈ کُوسی کے چند روز باہر رہنے سے لارڈ فائل کی آتشِ رقابت ٹھنڈی پڑ جائیگی۔ اور شاید اُن کی بدگمانیاں دُور ہو جائیں"۔

اِس کے بعد ہنسی خوشی عاشقِ دلدادہ کو گلے لگا کے رخصت کیا۔ اور کہا لو یہ ہماری الفت و محبت کی یادگاریں ساتھ لیتے جاؤ۔ اور ان کو ہمیشہ اپنے دل سے لگائے رکھنا۔ یہ یادگاریں چند انگوٹھیاں تھیں۔ کچھ جواہرات تھے۔ اور سب سے زیادہ قیمتی ایک نازک ڈوری تھی جس کو لیڈی فائل نے اپنی سنہری زلفوں کے بالوں کو ریشم کے دھاگے میں گوندھ کے بنایا تھا۔ اور اُس کے دونوں سروں پر دو بڑے بڑے موتی گھنڈیوں کی وضع میں لگے ہُوئے تھے۔ ان دنوں یُورپ کے بانکوں اور فرنگی سرداروں کی وضع تھی کہ اپنے فرغل کو ایک خوب صُورت ڈوری سے خود میں اٹکا لیا کرتے۔ اور اسی مقصد کے لئے لیڈی فائل نے یہ ڈوری خود اپنے ہاتھ سے بنا کے اپنے عاشق کو دی تھی۔ الغرض بصد حسرت واندوہ عاشق و معشوق جُدا ہُوئے۔ اور لارڈ کُوسی نے شانپین کے نواب کے ہمراہ ارضِ مقدس فلسطین کی راہ لی ۔

یہ ۵۸۷ھ کا زمانہ تھا جبکہ فلسطین کے مشہور ساحلی شہر عکّہ کا مشہور محاصرہ قائم تھا۔ شہر کے اندر مُسلمان تھے۔ لاکھوں فرنگیوں کی خلقتِ عظیم چاروں طرف سے یورشیں کر رہی تھی۔ اور ان محاصرہ کرنے والوں کو سُلطان صلاح الدین اعظم خشکی کی طرف سے گھیرے ہُوئے تھے۔ خونریزیوں کا سِلسلہ جاری تھا اور مسیحی کسی طرح شہر پر قابو نہ پا سکتے تھے ۔

نواب کُوسی نے نئے مجاہدینِ فرنگ کے ساتھ ساحلِ فلسطین پر قدم رکھا تو وہ بھی زور و شور سے دھاوے کرنے لگا۔ اور ایک دن ایسے جوش و خروش سے دھاوا کیا کہ تیروں پتھروں اور آتش باری کے قمقموں کو ڈھال پر لینا ہُوا عکّہ کی شہر پناہ کے نیچے جا پہنچا۔ اور سیڑھی لگا کے اوپر چڑھنے لگا۔ فصیل کے اوپر سر نکالا ہی تھا کہ کسی مُسلمان نے تلوار کا ایسا زبردست ہاتھ مارا کہ کاری زخم کھا کے نیچے آرہا۔ اور لوگ

فوراً خیمے میں اُٹھا لے گئے۔

خیمے میں لیٹ کر لارڈ کوسی نے خیال کیا کہ اب میری زندگی کے چند ہی لمحے باقی ہیں۔ ساتھ ہی محبوبۂ جاں نواز یاد آئی اور اِرادہ کیا کہ زندگی کے اِن باقیماندہ لمحوں کو اسی کی یاد میں صرف کرے۔ چنانچہ لیڈی فائل کے نام ایک عاشقانہ خط لکھا۔ اور اپنے ایک قدیم وفادار و جاں نثار ملازم کو دے کر کہا "میرے مرنے کے بعد تم فرانس میں جانا اور اس خط کو میری دِلدارِ مہ جبین کے ہاتھ میں دے دینا۔ اس کے ساتھ یہ تمام چیزیں بھی جو اُس نے مجھے یادگارِ محبّت کے طریقے سے دی تھیں اُسے واپس کر دینا۔ اس کے علاوہ جب میں مر چکوں تو سینہ چاک کرکے میرا دل نکالنا۔ اور اُس کو تیل میں ڈال دینا کہ سڑنے نہ پائے۔ اور اس کو بھی لیجا کر اُسی آفتِ جاں کی نذر کر دینا"

یہ وصیتیں کرکے لارڈ کوسی مر گیا۔ اور وفادار ملازم نے ان پر پُورا عمل کیا۔ سفر کرکے فرانس میں پہنچا۔ اور لارڈ فائل کے قصر کے قریب جا کر پھاٹک کے سامنے جنگل میں چھُپ رہا کہ لارڈ فائل کہیں باہر جائے تو قلعہ میں داخل ہو کر اپنے آنجہانی آقا کی امانتیں اُس کی محبُوبہ کے حوالے کرے۔ اِسی انتظار میں کھڑا تھا کہ لارڈ فائل کی نظر پڑ گئی۔ دیکھتے ہی پہچان گیا کہ لارڈ کوسی کا ملازم ہے اور اپنے آقا کا کوئی پیام لے کر میری بیوی کے پاس آیا ہے۔ غیظ و غضب کے ساتھ اُس کے سر پر جا پہنچا اور کہا "سچ سچ بتا یہاں کس لئے آیا ہے ورنہ تیری جان کی خیر نہیں" ملازم نے قسمیں کھا کر کہا "میرے مالک تو ارضِ مقدس میں مُسلمانوں کے ہاتھ سے مارے گئے اب پیام دینے والا کون ہے؟" لارڈ فائل کو اس کا یقین نہ آیا۔ سمجھا کہ فضول باتیں بنا رہا ہے۔ تلوار میان سے کھینچ کر اُسکے سر پر بلند کی اور ڈپٹ کے کہا "بتا ورنہ سر زمین پر پڑا لوٹتا ہوگا" خادم سہم گیا۔ ہوش و حواس جاتے رہے۔ اور جان کے خوف سے ساری باتیں قبول دیں جو چیزیں ساتھ لایا تھا اُس کے سامنے رکھ دیں۔ اور لارڈ کوسی کا خط بھی اُس کے ہاتھ میں دے دیا۔

خط پڑھ کر لارڈ فائل کے غصّے کی اِنتہا نہ تھی۔ اور جوشِ غضب میں ارادہ کیا کہ بیوی سے ایک نئے طریقے کا اِنتقام لے۔ فوراً قصر میں آکر اپنے باورچی کو بُلایا۔ اور وہ لارڈ کوسی کا دِل اُس کے ہاتھ میں دیکر کہا اُس کو اور گوشت میں ملا کر بہت اچھے نفیس کباب پکاؤ" کباب لیڈی فائل کی نہایت ہی مرغوب غذا تھی۔ جیسے ہی پک کر آئے لارڈ فائل نے میز پر بیٹھ کر اُن کو بیوی کے سامنے پیش کیا اور کہا "تمہارے شوق کے مطابق اِن کو بڑے اہتمام سے پکوایا ہے" بیوی نے اُن کبابوں کو بڑے شوق سے لذاحت

لے لے کر کھایا۔ اور جب کھا چکی تو میاں نے ایک زہرخند کے ساتھ پوچھا "کیسے پکے ہیں؟" جواب ملا کہ "بہت اچھے پکے ہیں۔ اور مجھے بہت مزہ آیا۔" کہا "ہاں یہ مزہ آنے کی چیز ہی تھی۔ تمہارے مرغوب ہونے ہی کے خیال سے میں نے اسکو بڑی کوشش سے تیار کرایا۔ اور تمہیں پسند کیوں نہ آتا؟ یہ خاص لارڈ کوسی کا دِل تھا جس کی قدر تم سے زیادہ کون کرے گا؟" لیڈی فائل کو اس کا یقین نہ آیا مگر جب میاں نے ساری سرگزشت من وعن بیان کر دی۔ اور بیوی کے دئے ہُوئے یادگارِ محبت تحفوں کے ساتھ لارڈ کوسی کا خط بھی نِکال کے سامنے رکھ دیا تو کانپ گئی۔ اور یقین آیا کہ شوہر نے جو کچھ کہا سچ ہے۔

اُس کے خون شدہ دُکھے دِل پر یاس و نامرادی کا ہجوم ہُوا۔ مگر ضبط کیا۔ اور استقلال کے تیوروں سے بولی "ہاں سچ کہتے ہو۔ یہ دِل میرا محبوب تھا۔ کیونکہ یہ محبت کرنے کے قابل دِل تھا اور کبھی اس سے زیادہ شریف دل نہیں دیکھا گیا تھا۔ اور میں نے چونکہ ایسا اچھا اور شریف گوشت کھایا ہے اور میرا معدہ ایک ایسے بہترین اور قیمتی دِل کا مقبرہ بن گیا ہے لہٰذا اب میں کوئی اس سے کم درجے کی چیز نہ کھاؤں گی۔ نہ اس اچھے دِل کو کسی ذلیل چیز سے آلودہ کر کے ناپاک کروں گی" یہ کہتے کہتے پُرحسرت زبان رُک گئی۔ اُٹھ کر اپنے کمرے میں گئی اور اندر سے دروازہ بند کر کے بیٹھ رہی۔ دوستوں۔ عزیزوں۔ ملازموں اور خود شوہر نے لاکھ کہا اور قسمیں دلائیں مگر دروازہ نہ کھولا۔ یہاں تک کہ اسی رنج میں فاقے کرتے کرتے چوتھے روز مُلکِ عدم کی راہ لی۔

محمد عبدالحلیم شرر

---

قابلیت اک ذمہ داری ہے۔ قوت کے ذرے ذرے میں فرض پنہاں ہے!

---

قابل آدمی کی ہمت نرم لفظوں اور پختہ کاموں میں نظر آتی ہے۔

---

سب وہ کام کر سکتے ہیں جو کسی نے کیا ہو۔ ۱

ب

# زبیدہ

زبیدہ اپنی زندگی کی نیند پُوری کر چکی اور اب کسی زیادہ مستقل اور حقیقی دنیا میں جاگ رہی ہے۔ لامتناہی زندگیوں کے ظُلمات میں سے تگ و دو کر کے میرے حافظے کی آسمانی روشنی پر صدیاں اور قرن ایک بھاری اور اندھیری کُہر کی طرح بیٹھ چُکے ہیں۔ لیکن میرا فرسودہ دماغ تخیل کی شدت سے تپ کر اُس روشن تاریکی۔ اُس پُرشور سکوت کو ایک لطیف تصور کی جھلک کی طرح یاد کر سکتا ہے۔ جب میری اور زبیدہ کی روحوں نے اپنے تجرّد کے عالم میں محبت کا سا مستقل پیمانِ وفا باندھا تھا۔

شادی کے بعد میری رُوح نے زبیدہ کی سیاہ اور تیز آنکھوں کی گہرائیوں کو دیکھا۔ تو اُس سکوتِ تحیّر میں میرے سُن حافظے نے پہلی مرتبہ ایک کروٹ لینے کی کوشش کی۔ اور ماضی کی اُس ویران تاریکی۔ اُس مہیب چُپ چاپ۔ اُس عظیم خود فراموشی پر دوبارہ نظر ڈالنی چاہی۔ جس میں زندگیاں آئیں۔ اور گزر گئی تھیں خوابوں میں خواب دِکھائی دئے اور مٹ گئے تھے۔ میں معلوم کرنا چاہتا تھا۔ کہ وہ رفاقت جو اس کی آنکھوں میں ایک پیمانِ ازل بن کر روشن تھی کہاں کہاں میری ہم سفر رہی ہے۔

مجھے اپنی آواز اپنے کانوں میں آئی "زبیدہ! میں تمہیں جانتا ہوں" اور زبیدہ کے ہونٹوں نے ہلکے سے کہا "تم اس خواب کی تعبیر ہو۔"

زبیدہ کا وسیع مطالعہ اور اعلےٰ تعلیم اس فطری شوق کا نتیجہ تھا۔ جس نے اس کی آنکھیں تمام مشاغل اور دلچسپیوں سے ہٹا کر کتابوں کے صفحوں پر لگا دی تھیں۔ عورتوں کا وہ مرغوب شوق جسے سنگھار کہتے ہیں۔ اس کے لئے مطالعہ سے زیادہ دلفریبی نہ رکھتا تھا۔ تزئین بھی اس میں ایک عجیب رعنائی پیدا کر سکتی تھی۔ لیکن اس کا حُسن میرے نزدیک سنگھار سے بے نیاز تھا۔ اس کا قد کسی قدر لمبا تھا۔ اس کا چہرہ بیضاوی اور رنگ کُندنی۔ تمام چہرے میں اس کی بادام نما سیاہ اور گہری آنکھیں سب سے زیادہ نمایاں تھیں۔ اِن میں سے ایک ایسی تیر سی تیز نظر نِکلتی تھی۔ جس کے سامنے ضمیر مجرم تھرتھرا اُٹھے جو نقابوں کو پارہ پارہ کر ڈالے۔ اس کی پلکیں باہم مِلتیں تو معلوم ہوتا تھا۔ کہ ایک دنیا تھی۔ کہ سو گئی ہے اس کی بھوؤں کے قوس بہت واضح تھے۔ ناک کا حُسنِ تراش کچھ اِس قسم کا تھا۔ کہ اِس کا پُورا لُطف

اسے پہلو سے دیکھنے میں آسکتا تھا۔ اُس کے ہلکے گلابی ہونٹوں پر کوئی حسرت آمیز تمنا برستی تھی۔ اسکے کالے سیاہ اور لمبے بال سیدھے تھے۔ اور کچھ کچھ پیشانی پر جھکے رہتے تھے۔

آہ میں کس قدر کہتا تھا" زبیدہ! مجھے ایک تصویر اُتار لینے دو۔ اس طرح کہ تمہارا چہرہ تمہارے شانے کی طرف پھرا ہُوا ہو۔ اور اس کی نفیس تراش کا حُسن واضح دکھائی دے رہا ہو۔ تمہاری نظریں جھکی ہُوئی ہوں۔ اور ایک نازک بُندے کا دُردانہ تمہارے گھنے اور کھلے ہُوئے بالوں میں سے جھانک رہا ہو میں تمہیں تمہارے پیچھے کھڑا ہو کے دیکھوں اور اس شکیب سوز منظر کو ایک تصویر میں محفوظ کرلوں۔

مگر وہ مُسکرا کر کہتی" اور اگر اس وقت ہم اپنی زندگی کے خوابوں کی منزلوں میں سے جاگتے چلے جائیں" میں تھرتھرا اُٹھا کرتا۔ مجھے زندگی کے خواب کا نازک جال لرزتا ہُوا معلوم ہوتا۔ زندگی کی آرزوئیں اور ارادے اس کے فلسفۂ حیات کے مقابلے میں کس قدر ذلیل اور گرے ہُوئے نظر آتے۔

زبیدہ کا یہ فلسفہ صرف مطالعہ کا نتیجہ نہ تھا۔ بلکہ وہ اس فلسفے کو ساتھ لیکر دُنیا میں آئی تھی۔ اسی قسم کے خیالات اس کی اوائل عُمر کی خواب ناک حیرت کے رفیق تھے۔ وہ پہلا اہم مسئلہ جس نے اس کے شعور کو مصروفِ جستجو کیا۔ ماضی و استقبال کی پُراسرار تاریکی تھی۔ وہ ہمیشہ حافظہ پر زور ڈالتی کہ وہ کہاں سے آئی اور کہاں کو جا رہی ہے۔ یہ کیا ہے۔ کہ دو لامتناہی اندھیروں کے درمیان صرف ایک ذرا سی جگہ پر روشنی کی جھلک پڑتی دکھائی دیتی ہے! کیا اِنسان محض ایک بادل کے ٹکڑے کی طرح سے ہے کہ ایک افق سے اُٹھ کر دُوسرے میں ڈوب جائے۔ یا اس کی ہستی میں کوئی معنی۔ اس کے ظہور میں کسی سِلسلہ کا تسلسل مضمر ہے۔

جبلّت اس کو اپنے متعلقین کی ہستی میں زندگی کی دیواروں سے باہر کی کوئی محبت اور نفرت یاد دلاتی تھی۔ وہ محبت اور نفرت جو اس کی زندگی کے نہایت واضح جذبے تھے۔ جو اسے پہلی نظر میں پیدا ہو جاتے تھے۔ اور وہ انکشاف کی اس دھار کے ساتھ ساتھ جو ماضی کی تاریکی میں سے نِکل کر حال کی روشنی میں مُسکراتی تھی۔ زندگی کے ماخذ تک پہنچنا چاہتی تھی۔ اسی معمے کو سُلجھانے کے شوق میں وہ مطالعہ کی طرف راغب ہُوئی۔ اور قدیم یُونانی فلسفے کے سمندروں میں غرق ہو گئی۔ وہ علوم جن کا تعلق عمل سے تھا۔ اسے کبھی پسند نہ آئے۔ وہ کہتی چشمک برق اور تبسم شرار میں کس چیز کی بنیاد رکھی جا سکتی ہے؟ اسے صرف ذہنی علوم سے شغف تھا۔ اور ان میں سے بھی خصوصاً وہ جن کا تعلق روح کی ماہیت۔ عالم کون و فساد

کی توجیہ سے تھا۔ اِن میں اسے بہت سے ایسے خیالات مل گئے۔ جو اس کے دِل و دماغ میں بے قرار رہتے تھے۔ اور اس کے قیاسات نے یقین کی صورت اختیار کرلی۔

اس دیوانہ وار جستجو کی تھکن وہ موسیقی سے فرو کرنا چاہتی تھی۔ لیکن شاید اس کی موسیقی کو بھی اس کشمکش سے قریبی تعلق تھا۔ جس میں اس کا دل و دماغ مصروف رہتا تھا۔ اس نے ایک عجیب موسیقی اِیجاد کرلی تھی۔ جو کانوں کے لئے کوئی خوش آئیند آواز نہ تھی بلکہ بدن کے روئیں کھڑے کردیتی تھی۔ وہ ایک معطر نیند کی طرح دماغ پر مسلط نہ ہوجاتی تھی۔ بلکہ دماغ میں عجیب مبہم خیالات بحالتِ بے قراری بیدار کرتی تھی۔ اگر اِس کی مدھم آوازوں کی ہیبت ناک لرزشیں دنیائے شہود کے پیچھے پیچھے رہنے والی حقیقت سے ہم آہنگ ہونا چاہتی تھیں۔ تو بلند آوازوں کا دردو کرب وحشت کے عالم میں پردۂ ہستی کو چاک کرتا معلوم ہوتا تھا۔ اس کا خیال تھا کہ موسیقی کو اتنی ترقی دی جاسکتی ہے کہ اِس کی لَے میں یہ کائناتِ خواب پگھل کر بہ جائے۔

شادی سے پہلے اس کے سرود میں مشرقی موسیقی کی مانند ایک تلاش تھی۔ شادی کے بعد مغربی موسیقی کی بے قراری۔ وہ کہتی "شادی سے پہلے مجھے معلوم تھا کہ میں اور تم یکجا ہوجائیں گے۔ میری زندگی کا مقصد تمہاری تلاش تھا۔ میں ماں باپ سے محبت کرنے کو پیدا نہ ہوئی تھی۔ وہ تمہاری تلاش کا ایک ذریعہ تھے۔ میں تمہیں واپس لے جانے کو اِس دنیا میں آئی تھی۔ اگر خدانخواستہ میں تمہیں حاصل نہ کرلیتی۔ تو یقیناً اس پریشان خواب سے جاگ اُٹھتی۔

اس کی اِن باتوں سے میری آنکھیں تپ جاتیں۔ پیشانی پر پسینے کے قطرے پھُوٹ آتے دُنیا ایک تصویر کی طرح کھڑی ہُوئی معلوم ہونے لگتی۔ اور دماغ میں کوئی چیز نقاہت کے عالم میں اُٹھنے کی کوشش کرتی۔ میں ڈر کر کہتا۔ "زبیدہ یہ ہم کس مصیبت میں گرفتار ہیں؟"

اور وہ جواب دیتی" خواب میں۔ میرے پیارے خواب میں۔ جس طرح اس زندگی سے ہم خواب کی چھوٹی چھوٹی سینکڑوں دُنیاؤں میں ہو آتے ہیں۔ اسی طرح گزشتہ زندگی کے مقابلے میں یہ زندگی ایک چھوٹا سا خواب ہے۔ اور نہ جانے ایسے ایسے کتنے اَور خواب ہم اس زندگی میں دیکھینگے اور وہ زندگی ایک اُس سے پہلی زندگی کے بہت سے خوابوں میں سے ایک چھوٹا سا خواب ہے یہاں تک کہ یہ سلسلہ ازل سے جاملتا ہے۔ ازل اور ابد ایک ہیں۔ ازل سے ہم زندگیوں

میں بڑھتے آرہے ہیں۔ اور پھر ابد میں ہم بیدار ہو جائیں گے۔ عالمِ خواب کے نظام اور ان میں داخل ہونے کے طریقے مختلف ہیں۔ موجودہ زندگی کے خواب میں ہم ماں باپ کے ذریعے داخل ہوتے ہیں۔ لیکن اِس زندگی کی نسبت سے جو خواب ہیں ان میں، ہم ماں باپ کی امداد سے بے نیاز ہیں وہ عمر موجودہ زندگی کی نسبت سے ذراسی ہو۔ لیکن گزشتہ زندگی کے مقابلے میں اس زندگی کا خواب یہی حیثیت رکھتا ہے +

مَیں کہتا زبیدہ بس کرو۔ مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے۔ جیسے میرا دماغ پیچ و تاب کھا رہا ہے۔

اور وہ کہتی "تو پھر میرے پیارے۔ جب تک ہم اس خواب سے نہ جاگیں آؤ۔ ہم وہ باتیں کریں جو اس کے لئے موزوں ہیں + آؤ ہم اس خواب کی تمام اُلفتوں سے اپنے سینے لبریز کریں۔ چاند کی روپہلی روشنی میں پھولوں کے معطر سائے میں بیٹھ کر میں تمہیں اپنی محبت سُناؤں اور سُورج کی سُنہری روشنی میں کسی گنجان پھولوں سے لدی ہوئی جھاڑی کی خنکی میں تم اپنی محبت مجھ سے کہو + ہم اپنی محبت کے مدارج میں ترقی کرتے جائیں۔ ہم چاند اور سُورج۔ زمین اور آسمان کو اپنی محبّت سے تھکا کر ایک وہم بنا دیں۔ زندگی کا یہ طلسم توڑ دیں۔ ہماری محبّت کے بلند آہنگ گیت سازِ حیات کے ایک ایک تار سے بے نیاز ہوتے ہوئے آخر صرف ہماری رُوح میں شعلہ بن کر سما جائیں۔ اور ہم حقیقت میں بیدار ہو جائیں +

میرا تیز اور سہما ہُوا تنفس اس سے پُوچھا کرتا" اور زبیدہ۔ اگر ہم میں سے کوئی پہلے جاگ اُٹھا"

وہ ہنس کر جواب دیتی "تو وہ دوسرے کو جگا دے گا"

میں کہنا چاہتا "لیکن زبیدہ ——"

اور وہ ہنستی "میرے پیارے ڈرومت۔ خوشگوار خواب سے کوئی جاگنا نہیں چاہتا لیکن جاگنے کے بعد خواب کی تمام دلفریبیوں کی قیمت صرف ایک تبسّم ہوتی ہے"

مَیں پھر کچھ کہنے کو بے قرار ہوتا "میری زبیدہ ——"

اور وہ پھر بات کاٹ دیتی "مگر میرے پیارے تم اس خواب کی دلفریبیوں کو اپنے اوپر اثر ہی نہ کرنے دو۔ ورنہ تم اس عظیم سِلسلہ سے ٹوٹ کر الگ ہو جاؤ گے اور ایک چھوٹے سے ذلیل اِمتحان میں پھنس جاؤ گے + اِس جھوٹی زندگی کی تمام لعنتیں تم کو اپنی آماجگاہ بنالیں گی تم سمجھ لو

کہ تم ایک سایہ ہو۔ پھر تم تمام مصیبتوں۔ تمام بیماریوں۔ تمام خوشیوں۔ بلکہ موت تک سے بھی بالا ہو گئے۔ تمہیں ایک سیاہ جالی کے پردے میں سے گزشتہ زندگی کے مدھم نقش دکھائی دیتے رہینگے میرے پیارے میری تشنۂ اُلفت رُوح کو اس زندگی کی نسبت کسی زیادہ حقیقی زندگی میں سیراب کرنیکو چلو"

آہ مجھے اس کی باتوں کی تہ میں ایک خوفناک حقیقت سرسراتی ہوئی نظر آتی تھی۔ میں ڈر کر اپنی آنکھیں بند کر لیا کرتا۔ لیکن اس کے الفاظ کسی افق کے اس پار سے آنے والے گھنٹے کی آواز کی طرح میرے کانوں میں گونجتے رہا کرتے۔ مکان کی پختہ دیواریں ایک نازک کرب معلوم ہونے لگتیں جنہیں میری انگلی کا مس منہدم کر سکتا تھا۔

اور زبیدہ ایک قوی روح جو اس خواب کے پیچیدہ جال کی اُلجھنوں میں سے مخلصی دلا کر پھر مجھے کسی حقیقت کو کھینچ لے جانے کے لئے آئی تھی دُنیا کی مادیت کے درمیان ایک ایسے مسلح سپاہی کی طرح کھڑی تھی جس پر تیروں کی بوچھاڑ پڑ رہی ہو مگر اس کی آنکھوں کا تبسم انکو اپنے سے ٹکرا ٹکرا کر ذلت اور عاجزی سے نیچے گرتا ہوا دیکھے۔ بیماریوں نے اس کی کمزور صحت پر حملہ کیا مگر اس کی اجیت روح سے کھسیانی ہو کر پھر گئیں۔ عیش و عشرت اور تنعم نے میرے گھر میں اس کے لئے دامن پھیلایا۔ مگر اس کی مستغنی رُوح نے اس کی تضحیک کی۔ ماں باپ کی وفات کے صدمے نے سیاہ بادل کی طرح اس کے سر پر سیاہی پھیلائی۔ مگر اس کی سنگینیٔ استقلال نے اسکو ایک نظر دیکھا۔ اور وہ پارہ پارہ ہو گئے۔ وہ ایک سرکش شعلہ تھی۔ جسے حوادث کی پھونکیں نہ لرزا سکتی تھیں۔ جس کی فنا و بقا کسی عظیم قوت کے منتظم ہاتھوں میں تھی۔ اور آخر وہ شعلہ بجھ گیا۔ یک لخت جیسے کوئی خواب سے چونک پڑے۔ زبیدہ جاگ اُٹھی۔ مجھے محسوس ہونے لگا کہ قدرت ایسی ظالم نہیں۔ کہ ازل آشنا روحوں کو ایک دوسرے سے جُدا کر دے۔ یہ خواب ہے خواب! زبیدہ کا خواب ختم ہو گیا۔ میں اس خواب میں اپنے آپ کو بھول جانے کا آرزومند تھا۔ وہ اپنے آپ کو ڈھونڈھ لینا چاہتی تھی۔ میں دوسری قوی روح کو بھی اپنے ساتھ برباد کرنا چاہتا تھا۔ وہ ایک گزشتہ زندگی کا پیغام تھی میں حقیقتِ عظیم سے آشنا ہونے کے قابل نہیں۔ مجھے اس کا کفارہ ایسے ایسے کئی ہوس انگیز خوابوں کی بھول بھلیاں میں گم ہو ہو کر ادا کرنا پڑے گا۔ لیکن آہ بیداری۔ بیداری۔ اس مرتبہ بیداری! زبیدہ سے ایک عارضی

لیکن حقیقی قرب مجھے آئندہ زندگی میں دھوکا نہ کھانے دیگا۔ زبیدہ کی رُوح کو دُوسرے اِمتحانوں میں میرے پیچھے پیچھے ندائے غیب بن کر نہ آنا پڑے گا۔ میں حقیقت کو نظر سے اوجھل نہ ہونے دوں گا۔ میں پتھر بن جاؤں گا۔ بس میں جاگ اُٹھوں۔ اس خواب سے جاگ اُٹھوں۔ یہ خوابِ پریشاں میرے تھکے ہُوئے دماغ کی برداشت سے باہر ہے میں بیدار ہونا چاہتا ہوں۔ جگادے۔ زبیدہ مجھے جگادے کیا ایک دوسری زندگی میں مجھے سویا ہُوا دیکھ کر تو میری بے بسی پر ہنس رہی ہے؟ میرے خود بخود جاگنے سے پہلے مجھے جگادے۔ اسی طرح جیسے تو ایک رات میں یک لخت جگا لی گئی۔ اف وہ کیسی خوفناک رات تھی۔ دُنیا کا رنگ ایک مضبوط رُوح کو اپنے افسوں سے متاثر ہُوئے بغیر رخصت ہوتے دیکھ کر فق تھا ہوا ساکت تھی۔ اور فضا ملول۔ آوازیں اور روشنیاں کمزور اور مکدر۔ میری روح میرے سرد جسم میں سے نکل کر کسی غیر محسوس چیز سے چمٹ جانا چاہتی تھی۔ اور میں اپنے بہت بڑے کمرے کے ایک کونے میں بیٹھا اپنے دل کے مبہم خدشوں کو ایک اخبار کے مطالعے میں فنا کرنے کی کوشش کر رہا تھا۔ نوکر چاکر سو گئے تھے۔ زبیدہ شاید اپنے کمرے میں تھی۔ اور میں تنہا۔

بار بار مجھے ایسا معلوم ہوتا تھا۔ جیسے اس چُپ چاپ میں کوئی بھاری پردوں میں سے سرسرا کر گزر گیا۔ دیواروں پر بڑے بڑے فریم چیخنے۔ کسی پوشیدہ ہاتھ نے گھڑی کی آواز کا دم گھونٹنا چاہا۔ میں ڈرتا ڈرتا پلکیں اُٹھاتا۔ اور رنجیدہ سکوت کو دیکھتا۔ تمام سامان ڈوبا سا جا رہا تھا۔ چیزوں کے گرد ایک ہلکی ہلکی کہر تھی معلوم ہوتا تھا۔ فرنیچر اس کُہر میں سرک رہا ہے۔ مگر میرے دیکھتے ہی تھم جاتا ہے۔ سامنے انگیٹھی میں آگ کے شعلے کسی بلّی کی پُراسرار آنکھوں کی طرح میری طرف تک رہے تھے۔ میرے پیچھے کوئی کھڑا ہُوا ماتھے پر تیوری چڑھائے مجھے غصّے سے گھور رہا ہے۔ اور میں ان دہشت ناک اوہام میں گھرا ہُوا سہم کر بیٹھا تھا۔ کہ پردے سرکے اور مجھے زبیدہ دروازے میں کھڑی ہُوئی دکھائی دی۔ لیکن اپنے سفید شب خوابی کے لباس اور لمبے سیاہ بکھرے ہُوئے بالوں میں وہ ایسی معلوم ہوتی تھی۔ جیسے ایک سُست رفتار دُھوئیں میں اس کا چہرہ ساکت ہے۔ اس کی نظریں میرے دِل میں اُتر کر کچھ کھینچ رہی تھیں +

میں نے اپنے خشک تالو سے بمشکل آواز نکالی" زبیدہ تم ابھی جاگ رہی ہو؟

زبیدہ نے کہا۔ شاید اس کی آنکھوں نے کہا،" میں سو چکی۔ میرا دل ساز بجانے کو چاہتا ہے"

بہت دُور سے ایک آواز ہوا میں لرز رہی تھی۔ "زبیدہ سو چکی"
شاید اِس آواز میں مقسومِ انسانی بول رہا تھا۔ کہ سُنتے ہی میرا دماغ ٹھنڈا ہو کر جم گیا۔ اور مَیں اَور کچھ نہ سُن سکا۔ مجھے کچھ معلوم نہیں۔ اور پھر میرا دماغ چکر کھاتے کھاتے اس وقت ساکت ہُوا جب اِس کے ساز کی مدھم ہیبت دردِ کرب کی اونچی چیخوں میں بدل چکی تھی۔ دُنیا کے خواب کا طلسم چیخ رہا تھا۔ غیر مرئی دنیا سے آزاد روحوں کے قہقہے بیدار ہو چکے تھے۔ سُنسان رات میں چھت کے اُوپر جیسے بہت سے قدم دَوڑ رہے تھے۔ کمرے کے پردوں کے پیچھے کوئی حقیقت ظاہر ہونے کو لرز رہی تھی۔ اور میری آنکھوں کی دہشت باہر اُبل پڑنا چاہتی تھی۔ مَیں اُٹھنا چاہتا تھا کہ زبیدہ کا ہاتھ پکڑ لوں۔ مگر ایک مضبوط گرفت نے مجھے کُرسی کے ساتھ جکڑ رکھا تھا۔ اور میرے ہاتھ کُرسی کے بازوؤں کو نوچ نوچ کر رہ جاتے تھے۔
ساز کی تیز باریک آواز میری رُوح کے بندھن کو کاٹ رہی تھی۔ مَیں اِس خواب سے بیداری کی سطح تک پہنچ چکا تھا کہ ساز کے تار ایک فلک شگاف چیخ کے ساتھ ٹُوٹ گئے۔ کمرے کی دیواریں دروازے اور شیشے یک لخت تھرتھرائے۔ زمین کے نچلے طبقات میں سے لاتعداد روحوں کے کراہنے کی گرج سُنائی دی۔ سطحِ زمین نے ایک کروٹ لینے کی کوشش کی۔ آسمان پر تڑاق تڑاق ستارے ٹُوٹے اور ٹُوٹتے چلے گئے۔ اور پھر اندھیرا۔ سناٹا۔ ویرانہ ـــــ زبیدہ اس خواب کے رنگین جال سے آزاد ہو چکی تھی۔

اور اب میری رُوح پر ایک سفید بھاری۔ برف سے ہاتھ کا بوجھ ہے۔ لمبی لمبی چھپی ہُوئی اُنگلیاں میرے سینے کی گہرائیوں میں کسی چیز کو ٹٹول ٹٹول کر باہر کھینچ لینا چاہتی ہیں۔ زبیدہ مجھ کو جگا رہی ہے شائید اس گہری نیند سے بیدار کرنے کے لئے مجھے جھنجھوڑ رہی ہے۔

سیّد امتیاز علی تاج

# تاروں کی دُنیا

تاروں کی دُنیا میں خدا جانے وہ کیا ہے جو مجھے اپنی جانب کھینچتا ہے؟ وہ کیا ہے جسے دیکھ کر اک مطمئن اضطراب دلِ غمدیدہ میں جاگزیں ہو جاتا ہے؟

مَیں دیکھتا ہوں کہ اِن تاروں میں کچھ ایسے ہیں جو ساکن و خاموش رہتے ہیں جیسے غم کی مایوسی!

اور کچھ دُھندلے اور دُور دراز جیسے گئے گذرے دنوں کی یاد!

کچھ روشن و تاباں ہیں جیسے کسی پاک وصاف دل رکھنے والی محبُوبہ کی آنکھیں!

اور کچھ ٹمٹماتے ہیں، جیسے اُس ماں کی محبت بھری نگاہیں جو آبدیدہ ہو کر اپنے بچھڑے ہُوئے بچّوں کو پُکارتی ہو!

تو کیا اِن آئینوں میں حیاتِ انسانی عکس ریز ہے؟ ۷.۹

یا کیا یہ چراغ اپنی روشنی میرے رنج و راحت پر ڈالتے ہیں اور ہر رات اپنے اِشاروں میں میری زندگی کی گوناں گوں کہانی سُناتے رہتے ہیں؟

اور اگر یہ نہیں تو پھر اِس تاروں کی دُنیا میں اَور کیا ہے جو مجھے اپنی جانب کھینچتا ہے؟ جسے دیکھ کر میرا دِل کبھی شاداں ہے اور کبھی رنجور!

---

مَیں جانتا ہوں کہ میں اِک مسافر ہوں رہِ راست سے بھٹکا ہُوا اور گو فطرتاً آزاد روش ہوں لیکن خواہشاتِ رنگیں سے محصور!

گُوناگُوں دلچسپیوں کا پُتلا ہوں لیکن اسرارِ خودی سے بے خبر!

ہر شے کا متلاشی رہتا ہوں لیکن حصولِ مدعا پر اپنی آرزو سے بیزار! ——— میرے دِن دلچسپی سے خالی ہیں اور میری فضا پروازِ تخیّل کے لئے تنگ اور ناموزوں!!

لیکن

اِک تنہا سامانِ مسرت میرے لئے موجود ہے کہ ہنوز میری راتیں اِسی سوچ میں کٹتی ہیں کہ حُسن کے

اِن ننھے روشن کھلونوں میں کیا وہ روشنی عیاں و پنہاں ہے جسے میری تاریک و نابینا قسمت ڈھونڈتی ہے؟
کیا وہ عصمت ہویدا و پوشیدہ ہے جسے میرا گناہ آلود ضمیر تلاش کیا کرتا ہے؟
کیا وہی راز منظور و مستور ہے جس کے لئے میرا نفس خراب و خستہ حال ہو رہا ہے مگر سرگشتگی سے پناہ کہیں نہیں؟ ــــــــ اور اگر یہ نہیں تو پھر تاروں کی اس دُنیا میں اَور کیا ہے جو مجھے اپنی سمت کھینچتا ہے؟

---

یہ میں سمجھتا ہوں کہ میری زندگی کا سب سے اٹل جذبہ جذبۂ عشق اور کائنات کا صادق ترین جلوہ جلوۂ حُسن ہے۔ اور مجھے اِس کا احساس بھی ہے کہ جب میں اِن دُور دراز روشنیوں پر نگاہ دَوڑاتا ہوں تو میری محبّت تلاطم میں آجاتی ہے اور میری ساری زندگی درہم برہم نظر آنے لگتی ہے! اُس وقت میرا دل جان لیتا ہے کہ اُس نے قابلِ حصول آرزوؤں کے تعاقب میں قوتِ ضبط کو کھو دیا، اپنی انمول فطرت کو سیم و زر کے بدلے بیچ ڈالا۔ اور محبّت کو جہاں مروت کا نام و نشان نہ تھا بکھیر دیا!
اِک عُمر یُونہی کٹی کہ میں نے محبّت کو غرض کے ساتھ ہمکنار پایا، وفا کو جفا سے دوچار ہوتے دیکھا، ضمیر کو اپنے ہی نفس سے دست و گریباں ہوتے نظّارہ کیا! میرے دن یُونہی گذر گئے! ــــــ افسوس!
ــــــ لیکن صد شکر کہ اِک تنہا سامانِ انبساط میرے لئے باقی ہے کہ ہنوز میری راتیں اُن حسین روشنیوں سے معمُور ہیں جن کے پرتو نے دلِ حزیں میں اک اچھوتی آرزو پیدا کردی! میں نے جان لیا کہ آرزو حصول کے لئے نہیں کہ عشق حقیقی وہ ہے جو وصل سے نا آشنا رہے کہ حیاتِ انسانی کا صحیح سکون سکونِ اضطراب ہے!!
میں نے جانا کہ سچّی کشش وہ ہے جو ہمیشہ دل کو اپنی طرف کھینچتی رہے! سچّی آرزو وہ ہے جو تکمیل کی متجسس نہ ہو اور سچّی محبّت وہی ہے جو مدعائے محبّت کے لئے جدوجہد کرتی رہے اور اِس جدوجہد ہی کو مآلِ حیات تصور کرے!!

---

# مَیں کیا ہوں ؟

پھُولوں سے بارہا پُوچھا۔ سُنا، سمجھا سب نے۔ گردن ہلاتے بھی نظر آئے مگر ہمیشہ مُسکرا کر چُپ رہے۔ اے ظریف طبع پری زادو! تمہیں سب کچھ معلوم ہے مگر تم بتاتے نہیں۔

بادلوں سے۔ کِن بادلوں سے؟ وہ جو شبِ ماہ میں چاندنی کی جھولیاں بھر بھر بچپن کی ادا لئے بھاگے بھاگے پھرتے ہیں بارہا یہی سوال کیا مگر وہ ہمیشہ یہ کہہ کر کہ پھر ملیں گے تو بتائیں گے ٹالتے رہے۔

تاروں سے۔ اُن پیارے تاروں سے جن کی پیامِ محبوب رساں کرنیں ولولہ انگیز ہی تخیّل پروری کی سحر کاریاں کرتی ہیں برسوں یہی تکرار رہی مگر نتیجہ ندارد!

پھُولوں میں، بادلوں میں، تاروں میں ایک ہی سازشِ خموشی کا اثر ہے۔ یہی میرے دوست ہیں اور یہی دلدادۂ حسنِ ستم روائی!

کیا کروں! کس سے پوچھوں؟

ہاں! وہ ایک بھولی بھالی لڑکی پانی بھرنے لئے گاگر سر پر تولے ہُوئے دامنِ کوہ والے چشمے کی طرف خوشی خوشی جا رہی ہے۔ کیا مجھے معلوم ہوتا ہے یا واقعی زمین اُس کے پاؤں چُوم رہی ہے؟ نہیں نہیں! سچ مچ پگ ڈنڈی کے اِدھر اُدھر کے پھُول اُس کی طرف جُھک رہے ہیں۔ اے لو! دیکھو! وہ چھوٹی چھوٹی شرمیلی جھاڑیاں جھوم جھوم کر اُن پر نظر کا دم کر رہی ہیں۔ اُسے دیکھ کر ایک کبوتر نے خوشی سے بازی لگائی۔ چڑیاں ناچ کرنے لگیں۔

ارے! ایک دلیر تنکے نے لپک کر اس کا دامن جا لیا۔ ہیں ہیں وہ اسے کیا کہہ رہا ہے؟

تنکا:۔ آپا تم کل کیوں نہ آئیں؟

لڑکی:۔ لو! اُلٹی بات۔ مَیں تو کل آئی تھی، تم میں سے کوئی تھا ہی نہیں!

تنکا:۔ یہ بھی کبھی ہو سکتا ہے؟ آپ نے کل وہ برقع پہن لیا ہو گا جس کی تاثیر سے بھولی لڑکیاں ہماری نگاہ سے اوجھل ہو جاتی ہیں۔

لڑکی۔ کیسا برقع؟
تنکا۔ بی آپا بُرا نہ مانو تو صاف صاف کہہ دوں۔
لڑکی۔ (مسکرا کر) بھائی! تمہاری دِل لگی کی عادت نہ گئی۔ میں اور تمہاری بات کا بُرا مانوں؟
تنکا۔ بی آپا۔ اِس بُرقع کا نام خود بینی ہے۔
ارے غضب پھر تم نے وہی پہنا۔ اچھا رخصت!

---

یہ کیا ہُوا؟ پھُول تنکے۔ جھاڑیاں کبوتر چڑیاں سب اپنے اپنے کام میں لگ گئے۔ اس بھولی لڑکی کو اب کوئی پوچھتا بھی نہیں۔ چلوں اس لڑکی سے پوچھوں کہ یہ کیا ماجرا ہے۔ نہیں کیا پوچھنا ہے۔ نہ اس کی وہ چال ہے نہ وہ نگاہ ہے۔ یہ پل کی پل میں کیا طِلسمات کا کھیل ہُوا۔ وہی دامنِ کوہ، وہی گاگر مگر لڑکی بدل گئی۔ لو نیا گُل کھِلا۔ گاگر میں اور پانی میں باتیں ہونے لگیں۔
چشمے کا پانی:۔ کب سے تمہاری راہ تک رہے ہیں۔ دیر سے بلا رہے ہیں کہ تم آؤ اور ہم تمہاری گود میں شہر کے گھروں کی سیر کر آئیں۔ لو آؤ۔ اُٹھا بھی لو۔ ہم اور تم مل کر گائیں گے۔
گاگر:۔ مجھے تمہارے بغیر کب چین آتا ہے۔ آؤ شوق سے مگر ذرا میں بھی تو نہا لوں۔

---

کیا خوب! پھر سین بدلا۔ پھر وہی اصلی لڑکی ہے۔ گاگر کو مانجھ رہی ہے۔ گاگر خوب جھمجھانے لگی۔ چشمے کا پانی تالیاں بجانے لگا کہ آپا آئیں آپا آئیں۔ چلوں اب اس لڑکی سے پوچھوں کہ مَیں کیا ہوں؟
مَیں:۔ کیوں بُوا؟ میں کیا ہوں؟
لڑکی:۔ کانوں میں اُنگلیاں دے بیجئے تب میں بتاؤں۔
اس لڑکی کی پانی کی۔ ہوا کی آواز اس وقت ایک ہے! میرے جسمانی کان بند ہو گئے۔ آنکھیں بھی! مَیں مَیں نہیں ہوں اور یہ سُن رہا ہوں:۔
پانی۔ ہوا۔ لڑکی۔ پھُول۔ تنکے۔ (یک زباں ہو کر):۔ آپ دیوتا ہیں۔ بلکہ اِس سے بھی بالاتر۔ آپ کچھُ بھی نہیں بلکہ اس سے بھی کمتر۔ انحصار صرف اس بات پر ہے کہ آپ کی نیت کیا ہے۔ اے عزیز اپنا دھوبی آپ بن اور دل کو دھو ڈال۔ قلی بن اور نیکی کی گٹھڑی اُٹھا۔ خود پسندی چھوڑ

جگ پسند بن۔ سمجھ سمجھ! خدمت کو ایمان۔ ایمان کو جان"!!

بات تو صرف اِتنی تھی کہ میں گزر رہا تھا اور میں نے معمولی طور پر ایک بھری گاگر کو سر پر دھروانے میں مدد دی۔ اس ایک ثانئے میں اِتنا ڈراما کِس طرح ہو گیا؟ مگر میں نے حقیقتاً سب کچھ دیکھا۔ سب کچھ سُنا۔ اور سب کچھ ہُو لکھ

مَیں بعض دفعہ آناً فاناً کِس طرح بدل جاتا ہوں۔ کیا میری بیداری غفلت ہے اور میرے یہ کبھی کبھی آنے والے خواب حقیقی بیداری؟ کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہ میں کیا ہوں؟

عبد العزیز

# یہ تم سے نہ ہو گا

نہیں! کلیوں کو شگفتہ کرنا، یہ تم سے نہ ہو گا!

کلی کو ہلاؤ، اُسے جھٹک دو لیکن یہ تمہارے بس میں نہیں کہ اُسے شگفتہ کر سکو۔ تمہارا مَس اُسے خراب کر دیتا ہے تم اُس کی پنکھڑیوں کو پاش پاش کر دیتے ہو اور پھر اُنہیں خاک پر منتشر کر دیتے ہو لیکن نہ اُس میں رنگ آتا ہے اور نہ خوشبو پیدا ہوتی ہے۔

آہ! کلیوں کو شگفتہ کر دینا، یہ تم سے کبھی نہ ہو گا!

وہ جو کلی کو کِھلا سکتا ہے کس سادگی کے ساتھ اُسے کھلاتا ہے۔ وہ صرف اُسے اک نظر دیکھتا ہے اور خونِ حیات اُس کلی کی رگوں میں دوڑ جاتا ہے۔ اُس کے نَفَس پر پھُول اپنے پر پھیلا دیتا ہے ورہوا میں پھڑ پھڑاتا ہے۔ رنگ دل کی اُمنگوں کی طرح اُس میں بھر جاتے ہیں اور خوشبو اک شیریں سا راز آشکار کر دیتی ہے۔

وہ جو کلی کو کِھلا سکتا ہے کس سادگی کے ساتھ اُسے کِھلاتا ہے!

(ماخوذ) بشیر احمد

# نشاط باغ

(کشمیر)

مُغلوں کی عمارتیں اُن کے تمدّن کی متانت ہیں اور اُن کے باغ اُن کی شان وشوکت کا تبسّم!

وہ محبوب بادشاہت جس کی سطوت کا چاردانگ عالم میں ڈنکا بجتا تھا لیکن جس کی عظمت کا نشان اب خاک پر سرنگوں ہے کیا تھی؟ ہندوالوں کے دل میں اُس کی محبت کا سکہ کیونکر بیٹھا؟ اُس کی فلاح وثبات کے کیا اسباب تھے؟ اس کا اندازہ کسی ہندوستانی کے اُداس چہرے سے کیجئے جب وہ اک پُرانی مغلیہ عمارت یا باغ کی سیر کررہا ہو!

عمارت میں داخل ہوتا ہے تو مُلک وقوم کی مُردہ عظمت اُس کے دل پر اک کالی گھٹا کی طرح چھاجاتی ہے اور اُس کے مُنہ سے بے اختیار آہ نکلتی ہے کہ یہ ہیں اُن لوگوں کے کارنامے جو کبھی ہمارے درمیان خلوص و شفقت کے ساتھ حکومت کرتے تھے!

باغ میں جانکلتا ہے تو اُس شائیستگی کی یاد اک لہر بن کر جی میں اُٹھتی ہے جو فطرتِ انسانی کو قدرت کے حُسنِ معصوم کے ساتھ وابستہ دیکھنا چاہتی تھی اور جس کے عیش وعشرت کا کمال ہمیشہ مناظرِ کوہ و دشت کو اپنے شاملِ حال رکھتا تھا۔

کِس قدر بلند ہمت تھے وہ لوگ اور کتنی صاف وپاکیزہ تھیں اُن کی نیتّیں!

کہاں کہاں جائیے اور کس کس محل کو دیکھئے؟ کون کون سے باغ کی سیر کیجئے اور کس کس آبشار کے پاس بیٹھ کر رو دیجئے؟ اُن کی مسّرت کے سامان ہر طرح سے ہمارے لئے غم افزا ہیں!

البتہ مُغلیہ یادگاروں میں نشاط باغ ضرور اک ایسی یادگار ہے جو حقیقت میں نشاط انگیز ہے!

---

یہ باغ کشمیر کے دارالسلطنت سری نگر کے قریب مشہور ڈل جھیل کے مشرقی کنارے پر ساحلی پہاڑوں کے دامن میں واقع ہے۔ وہ سڑک جو جھیل اور باغ کے بیچ میں حائل ہے مغلوں کے وقت میں موجود نہ تھی اور باغ کا بابِ داخلہ ٹھیک جھیل کے کنارے پر تھا۔

زمین کے کاریگروں نے اِس رشکِ جنت گُلشن کو آسمان کے بارہ برُجوں کی رعایت سے بارہ تختوں میں تقسیم کیا ہے۔ جھیل میں اپنی کشتی کو کھیتے ہُوئے باغ کے قریب آئیے تو بارہ دری کے آگے ایک تختہ دُوسرے تختہ سے زیادہ بلند ہوتا ہُوا پہاڑ کی طرف چلا گیا ہے۔ باغ کا احاطہ ۵۹۵ گز لمبا اور ۳۶۰ گز چوڑا ہے اور اُسکے بارہ تختے ہیں۔ نیچے کے گیارہ تختے ایک دوسرے سے تھوڑی بلندی پر واقع ہیں لیکن بالائی تختہ جو صرف بیگمات کے لئے مخصوص ہوتا تھا۔ نیچے کے تختے سے اٹھارہ فٹ اونچا ہے۔

باغ کی سیرابی کے لئے پچھلے پہاڑوں سے ایک نہر آتی ہے جو بالاترین حِصّے میں داخل ہو کر ایک تختے سے دوسرے تختے میں دلکش آبشاروں کی صورت میں گرتی اور تالابوں کو لبریز کرتی ہُوئی باغ کے عین بیچوں بیچ بہتی ہے۔ مُغلوں نے جہاں کہیں اپنی عشرت گاہیں بنائیں قدرت کے حُسنِ زر ان کو ضرور شادابی و شادمانی کا سرمایہ دار بنا لیا۔ اُن کی منظر آرائی ہمیشہ پانی کی پیاسی رہتی تھی۔ سب سے اُوپر کے حِصّے سے ایک آبشار سانپ کی سی لہراتی لکیروں میں سے ہوتا ہُوا ہلکی آواز کے ساتھ نیچے کے تالاب میں جا گرتا ہے جس کے متموج کناروں پر بیٹھ کر جھیل کا نظارہ کرنا حقیقت میں فردوسِ نگاہ ہے۔ ہر آبشار کے سر پر سنگِ سُرخ یا سنگِ مرمر کی ایک تخت نما نشست گاہ ہے جہاں دیکھنے والے کی نگاہیں گرتے ہُوئے پانی کی آواز میں غرقِ نظارہ ہو جاتی ہیں! پُرانے زمانے میں نہر کے دونوں طرف سرو کی قطاریں تھیں اور اُن کے عقب میں میوہ دار درخت۔ دیواروں پر گُلاب کی پیچ در پیچ بیلیں بوستانی زیب و زینت تھیں اور گلزاروں میں نرگس و یاسمن اور نسرین و نسترن کی بوقلمونیاں جلوہ آرا!

نشاط باغ شاہی باغ نہ تھا۔ اس کا مالک شاہجہان کا خُسر آصف خاں تھا جو بادشاہ کا وزیرِ اعظم بھی تھا۔ بیان کرتے ہیں کہ ۱۶۳۳ء میں جب شاہجہان کشمیر میں موسمِ گرما بسر کرنے کو آیا تو اُس نے اِس باغ کی سیر کی۔ اُس کے مرتفع تختے اور جھیل اور پہاڑوں کے نظارے اس قدر دلفریب تھے کہ شاہجہان نے اپنے دل میں فیصلہ کر لیا کہ یہ باغ رعایا میں سے کسی ایک شخص کی ملکیت نہ رہنا چاہیئے۔ اُس نے آصف خاں کے سامنے تین مختلف موقعوں پر نشاط باغ کی تعریف کی یہ توقع کرتے ہُوئے کہ آصف خاں بلا تامل "باغ سبز است تحفۂ آصف" کہہ کر اپنا گلشن بادشاہ کی نذر کر دے گا۔ لیکن اگر بادشاہ کو جانفزا نظاروں کی حرص تھی تو وزیر بھی نشاط کو اپنی مسرت کی تنہا بساط سمجھے ہُوئے تھا۔ ہر دفعہ بادشاہ کی بات سُنتا لیکن مطلب سمجھ کر خاموش ہو رہتا۔ اُس زمانے میں بھی شاہی باغِ شالامار اور نشاط باغ کی سیرابی کے لئے

ایک ہی مُشترک نہر تھی۔ بادشاہ نے حُکم دے دیا کہ نہر میں ایک بند لگا دیا جائے تا کہ نشاط باغ کی طرف پانی کی ایک بُوند نہ آنے پائے +

شاہجہان کے انتقام نے باغ کو ماتم کدۂ آرزو بنا دیا + نہر کے بند ہونے کے ساتھ تالاب سُوکھ گئے۔ آبشاروں کی آب و تاب نام کو بھی باقی نہ رہی۔ دو رویہ گلزاروں میں پھُول پژمُردہ ہو کر مٹی میں مِل گئے + نہر کے سنگیں کنارے بادشاہِ وقت کی سنگیں مزاجی کے شاکی تھے اور بے زبان فوارے زبانِ حال سے حکومت پر زبان بندی کا الزام دھرتے تھے + آصف خاں اپنے محل میں بیٹھا اپنے محبوب ترین باغ کو اُجڑتے ہُوئے نظرِ حسرت سے دیکھتا تھا لیکن زبان کو گفتگو کا یارا نہ تھا کہ لبِ شکایت وا کرتا۔ صرف دوست عزیز ہی دل کا حال جانتے تھے کہ اُس پر کیا گذر رہی ہے!

ایک دن اپنے خیالوں میں کھویا ہُوا وہ خشک نہر کے کنارے ایک سایہ دار درخت کے نیچے سو گیا + تھوڑی دیر کے بعد کچھ شور ہُوا اور وہ چونک پڑا۔ آنکھیں کھول کر کیا دیکھتا ہے کہ نہر پھر لبالب بھری ہُوئی ہے فوارے اُسی طرح جوش و خروش سے چل رہے ہیں اور آبشار اُسی بچپن کے انداز سے ایک تختے سے دُوسرے میں چھلانگیں مار رہے ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ پھُول از سرِ نو شگفتہ ہو جائیں گے اور باغ پھر اُسی طرح سرسبز و شاداب! آصف خاں حیران تھا کہ جو کچھ دیکھ رہا ہوں وہ اک وہم ہے یا خواب یا کیا؟

بات صرف یہ تھی کہ ایک باوفا خادم نے جو اپنے عزیز آقا کو مغموم دیکھ کر جی ہی جی میں بہت دنوں کڑھتا رہا اپنی جان پر کھیل کر بادشاہ کے حُکم سے سرتابی کی اور جا کر نہر کا بند توڑ دیا + آصف خاں نے اُسے بُلا کر سخت سُست کہا اور بند کو دوبارہ لگوا دیا + لیکن اتنے میں بادشاہ کو خبر ہو چکی تھی۔ حُکم دیا کہ گستاخ نوکر کو فوراً حاضر کیا جائے۔ نوکر کانپتا ہُوا آیا اور آداب بجا لا کر فرمانِ موت کا انتظار کرنے لگا + خوانین و اُمرا اور باقی اہلِ دربار حیران رہ گئے جب بادشاہ نے بجائے سزائے موت کے اُسے خلعتِ فاخرہ عطا کرنے کا حُکم دیا اور اُس کے ایثار و خدمت کی داد دیتے ہُوئے اُس کے آقا کو ایک سند بخشی جس کی رُو سے اُسے ہمیشہ کے لئے شالا مار کی نہر سے نشاط باغ کو سیراب کرنے کا حق حاصل ہو گیا +

بشیر احمد

# سائنس اور جنگ

ایک زمانہ تھا جبکہ نقطۂ شجاعت، مردانگی اور قوتِ بازو پر جنگ کا انحصار تھا۔ یہی صفات حریف سپاہیوں اور محارب قوموں کی جنگی قابلیتوں کا معیار سمجھے جاتے تھے۔ اِس وقت اِنسان کی جنگ ایسی ہی سیدھی سادھی تھی جیسا کہ اُس کا تمدن۔ لیکن جوں جوں رفتارِ زمانہ کے ساتھ اِنسانی دماغ ارتقاء کے زینے طے کرتا گیا اور وسعت معلومات کی وجہ سے مادّی دنیا کی مخفی طاقتوں پر اس کا تصرّف و اقتدار بڑھتا گیا۔ زمانۂ امن کی ضروریات اور میدانِ جنگ کے لوازمات دونوں پہلو بہ پہلو ترقی کرتے گئے۔ گذشتہ سو ڈیڑھ سو سال سے علومِ مادیہ کی حیرت انگیز رفتارِ ترقی نے بنی نوعِ انسان کی زندگی کے ہر ایک شعبہ میں ایک عجیب انقلاب کی سی صورت پیدا کر دی ہے۔ اِنسانی دماغ نے مادیات کے میدان میں جو عظیم الشان فتوحات حاصل کی ہیں ان کے ذریعہ سے انسان نے ایک مزید طاقت حاصل کی ہے۔ جس کے مقابلہ میں اُس کی ذاتی اور جسمانی طاقت کچھ حقیقت نہیں رکھتی۔ سائنس کا ہر نیا ایجاد و اختراع اُس کی قوت میں ایک نئے اضافہ کا حکم رکھتا ہے۔ ان اکتسابی طاقتوں کے استعمال پر اب اُس کے امن اور جنگ دونوں کا دارو مدار ہے۔

تمدنِ دماغی ترقی کے قدم بہ قدم ترقی کرتا چلا آیا ہے۔ جنگ چونکہ تمدن کی تصویر کا ایک رُخ ہے اِس لئے اس کی حالت اور رفتار بھی دماغی ترقی اور بالخصوص علومِ مادیہ کی توسیع کے زیرِ اثر ہے اس کے ارتقاء کے قوانین بھی وہی ہیں جو تمدن کی تصویر کے دوسرے رُخ یعنی "امن" کے ہیں۔ انسان کا دماغ مادہ کے خلاف مصروفِ پیکار رہتا ہے۔ اس کی زندگی کا راز تلاش و جستجو میں مضمر ہے۔ یہی جستجو کی آرزو اس کے تمام افعال و حرکات کی مُحرک ہوتی ہے۔ بنابریں وہ مادہ کی اُلجھنوں میں پڑ کر قدرت کے سربستہ رازوں کو معلوم کرنے کی کوشش میں مصروف رہتا ہے اور بتدریج اپنے تصرّف کا احاطہ وسیع کرتا رہتا ہے۔ یہ انسانی دماغ کی اصلی جنگ گاہ ہے جہاں علوم نشو و نما پاتے ہیں۔ پھر ان علوم سے انسان اپنی زندگی کی حفاظت و استحکام کے سامان مہیا کرتا ہے۔ کبھی امن کی چار دیواری میں آرام و آسائش سے بسر کرتا ہے اور کبھی میدانِ جنگ میں اپنی قوت کے جوہر دکھاتا ہے۔

کبھی تعمیر میں دل لگاتا ہے۔ اور کبھی تخریب سے جی بہلاتا ہے۔ جس قصرِ امن کو برسوں کی محنت و جانکاہی کے بعد تعمیر کرتا ہے اُسی کو منہدم کرنے کے لئے سر توڑ کوششیں بھی کرتا ہے۔ اس کی تعمیر میں تخریب پنہاں ہے اور تخریب میں تعمیر کا راز مضمر ہے۔ اور لطف یہ ہے کہ جن سامانوں سے تعمیر میں مدد لی جاتی ہے وہی سامان تخریب کے بھی کام آتے ہیں۔ اس معمۂ حیاتِ انسانی پر غالب مرحوم کا یہ شعر کس قدر صادق آتا ہے ؎

مری تعمیر میں مضمر ہے اک صورت خرابی کی
ہیولےٰ برقِ خرمن کا ہے خونِ گرم دہقاں کا

یہ "اجتماعِ ضدین" "فلسفہ حیات" کا ایک نہایت ہی باریک مسئلہ ہے جس پر مزید بحث کی اس مختصر سے مضمون میں گنجائش نہیں۔ گو اس کے کڑوے پن کو ہر ایک متنفس محسوس کرتا ہے۔ لیکن اس سے گریز بھی نہیں ؎

گر شربت و گر زہر، بلب چوں رسد ایں جام
باید ہمہ نوشند چشیدن نگذارند

ہاں۔ اگر انسان کی روحانی و اخلاقی قوت بالکل مُردہ نہ ہو گئی ہو۔ تو وہ ہمیشہ "تعمیر" کو "تخریب" پر ترجیح دیگا اور امور "تخریب" کو "ایک اخلاقی جرم" تصوّر کرتے ہوئے حتی المقدور اُس کے حلقۂ اثر کو کم کرنے کی سعی کریگا۔ سائنس کی وسعت سے جو طاقت انسان کو نصیب ہوتی ہے وہ تو بدستور روزافزوں ہوتی چلی جائیگی۔ لیکن اس طاقت کے استعمال کی نوعیت کیا ہو گی؟ یہ "صاحبِ طاقت" کی "اخلاقی سطح" پر منحصر ہے۔ بعض لوگ سائنس اور سائنس دانوں کو یہ الزام دیتے ہیں کہ انہیں کی ایجادات کے طفیل تباہی و بربادی کے سامان بیش از بیش ہوتے چلے جاتے ہیں۔ یہ درست ہے اور تجربہ و مشاہدہ اس امر کے شاہد ہیں کہ سائنس کی ترقیات تباہی و بربادی کے سامانوں کو بڑھا رہی ہیں۔ مگر سائنس کا جواب بھی معقولیت سے خالی نہیں۔ بیشتر اس الزام کے مستحق وہ لوگ ہیں جو سائنس کی بخشی ہوئی طاقتوں کے استعمال پر قادر ہیں یعنی کارپردازانِ سلطنت نہ کہ بیچارے سائنس دان جو فقط وسعتِ علوم کی خاطر اپنی تجربہ گاہوں میں شب و روز مشغول رہتے ہیں۔ اور جنہیں اس کے عوض میں پیٹ بھر کر روٹی بھی میسّر نہیں آتی۔ سائنس کے اکثر اکتشافات و ایجادات محض

توسیع علم یا بنی نوع انسان کے فائدہ کے لئے کئے جاتے ہیں۔ مثلاً ایک شخص ایک ایسا انجن ایجاد کرتا ہے جس میں پانی بھر کر نہایت تیزی کے ساتھ بھڑکتی ہوئی آگ پر پھینکا جا سکے۔ ایسی ایجاد کا نوع انسان کے لئے غائیت درجہ مفید ہونا ایک بدیہی امر ہے۔ اور ہم ہر روز اپنی بستیوں میں اس کا مشاہدہ کرتے ہیں۔ جہاں ذراسی آگ نمودار ہوئی جھٹ آگ بجھانے کا انجن آ پہنچا۔ اور چند ساعتوں میں وہ آگ جس کے شعلے آسمان سے باتیں کرتے دکھائی دیتے تھے دفعتہً غائب ہو گئی۔ اب اگر کوئی چاہے تو اسی مفید ایجاد سے "تخریب" کا کام بھی لے سکتا ہے۔ اس طرح کہ بجائے پانی کے پٹرول سے کام لے نتیجہ یہ ہوگا کہ آگ بجھنی تو درکنار اور مشتعل ہوگی۔ مگر ظاہر ہے کہ انجن کے اس "ناجائز" مصرف سے اصلی موجد اور سائنسدان پر کوئی حرف نہیں آتا۔ ایجاد کرتے وقت اس کو یہ گمان تک بھی نہ ہوگا کہ اسکے ایجاد کردہ انجن کو اس مصرف کے لئے بھی استعمال کیا جائیگا۔ اس مصرف کے تلاش کرنے میں سائنسدانی کی چنداں ضرورت نہیں بلکہ تھوڑی سی "عقل چارہ کار" اور تھوڑی سی "شیطنت" درکار ہے اور بدقسمتی سے دنیا میں ایسے "صاحب قدرت اہل دول" کی کمی نہیں جو سائنس کے مفید ترین ایجاد سے بھی ہر جائز و ناجائز فائدہ حاصل کرنے کے لئے چشم براہ رہتے ہیں۔ ایک اور مثال لیجئے۔ جراثیم کی تحقیقات نے علوم طبیہ کو بہت ترقی دی ہے اور اس کا بنی نوع انسان کے لئے مفید ہونا اظہر من الشمس ہے مختلف بیماریوں کے جراثیم تباہ و برباد کر دئے جاتے ہیں اور اس سے بیماری رک جاتی ہے۔ لیکن جو سائنس جراثیم کو فنا کر دینے کے طریق سکھلاتی ہے وہی سائنس ان جراثیم کو پیدا کرنے پر بھی قادر ہے۔ عام طور پر تو سائنس سے پہلا کام ہی لیا جاتا ہے لیکن دنیا کی اخلاقی حالت ایسی نہیں۔ کہ دوسرے مصرف کا خطرہ مفقود سمجھا جائے۔

اگرچہ اس سے پیشتر بھی دوربین نگاہوں سے کچھ مخفی نہ تھا کہ تمدن حاضرہ کی موجودہ روش اور سائنس کی ترقیات میں ایک سخت خطرناک پہلو موجود ہے، لیکن گذشتہ جنگ نے اس امر کو اس خوبی سے ہر شخص پر واضح کر دیا ہے کہ مزید ثبوت کی ضرورت نہیں۔ سائنس کی معلومات ایسی نہ تھیں جو دشمن کی جان لینے یا اپنی جان بچانے کے کام آسکتی ہوں اور اس سے اس جنگ میں کام نہ لیا گیا ہو۔ مزید براں تجربہ کار و کہنہ مشق سائنس دانوں بالخصوص ماہرین کیمیا اور انجینیروں کو اس مطلب کی تنخواہیں دی جاتی تھیں کہ وہ ایسی ایجادیں کریں جن سے میدان جنگ میں کام

لیا جاسکے اور تھوڑے وقت میں زیادہ آدمی موت کے گھاٹ اُتارے جاسکیں۔ دورانِ جنگ ہی میں جرمنوں نے پچھتر میل والی توپ ایجاد کی اور اب سنا جاتا ہے کہ ایک فرانسیسی انجینیر نے ۱۱۰ میل والی توپ تیار کی ہے جو غالباً آئندہ جنگ میں استعمال کی جائیگی۔ اگر ان تمام ایجادات اختراعات و انکشافات کو جو جنگ کے دوران میں جنگ کی وجہ سے معرضِ ظہور میں آئے ہیں اکٹھا کیا جائے تو ایک نہایت طول طویل فہرست ہوگی۔ میں اس جگہ فقط ایک ایسے "ایجاد" کا ذکر کرونگا جو خاص اسی جنگ کی پیداوار ہے۔ اور جس کی وجہ سے فنونِ حربیہ میں ایک مستقل اضافہ واقع ہوا ہے۔

جب جنگ اپنے پورے زور پر تھی اور ہر ایک فریق محارب اپنے تمام مادی۔ دماغی اور اخلاقی ذرائع کو حدِ امکان تک استعمال کرنے میں کوشاں تھا تاکہ اس کشمکشِ حیات کے خوفناک تلاطم سے زندہ اور کامراں نکل آئے۔ اس وقت جرمن کیمیا دانوں نے اس مسئلہ پر غور کرنا شروع کیا کہ فولاد اور گولہ بارود کے علاوہ بھی کوئی ایسی چیز ہوسکتی ہے جسے میدانِ جنگ میں ذریعۂ ہلاکت انسانی بنایا جائے۔ غالباً مسئلہ حل طلب کی صورت یہ ہوگی۔ جنگ کی کامیابی اس بات پر منحصر ہے کہ کم سے کم عرصہ میں حتی الوسع دشمن کی زیادہ سے زیادہ فوج یا تو ہلاک کردی جائے یا جنگی کام کے لئے ناقابل کردی جائے۔ اس مقصد کے لئے انسان نے وقتاً فوقتاً آلاتِ حربیہ ایجاد و اختراع کئے ہیں۔ قریب سے فولاد اور بمب استعمال میں آتے۔ دُور سے گولہ بارُود کام دیتے ہیں۔ لیکن کیا ان کے علاوہ اُسی مقصد کے حصول کے لئے کوئی اور طریق ممکن نہیں؟ کیا سائنس با ایں ہمہ ترقی کسی ایسے وسیلہ کے مُہیّا کرنے سے قاصر ہے؟ علمِ کیمیا کی تاریخ شاہد ہے کہ سینکڑوں کیمیا دان اپنی تجربہ گاہوں میں ایسے تجربات کرتے کرتے راہیِ مُلکِ عدم ہو گئے جن میں ایسی گیسوں سے واسطہ پڑتا تھا جو انسانی قوائے حیات پر نہایت زہریلا اثر رکھتی تھیں۔ کیا ان شہیدانِ علم کی اس سے بہترین یادگار" ہو سکتی ہے کہ جن گیسوں کی خصوصیات معلوم کرنے میں انھوں نے اپنی قیمتی جان دے ڈالی۔ اُنہیں گیسوں کی زہریلی خاصیتوں سے دشمن کی فوج کو ہلاک کرنے اور جنگ کو کامیابی کے نقطہ تک پہنچانے میں فائدہ اُٹھایا جائے؟ باقی رہا ایسی گیسوں کا بڑے پیمانے پر بنانا اور خندقوں تک پہنچانا تو یہ جرمن کیمیا دانوں کے لئے کوئی دقت طلب بات نہ تھی۔ انھوں نے ایسی گیسوں سے ابتدا کی جو نہایت آسانی سے مُہیّا ہو سکتی تھیں۔ سب سے اوّل جو گیس میدانِ جنگ

میں استعمال کی گئی وہ کلورین (chlorine) گیس تھی یہ وہی گیس ہے جو سوڈیم دھات سے مل کر نمک پیدا کرتی ہے۔ اِس گیس کو مائع کی حالت میں تبدیل کر کے آدم قد لوہے کے پیپوں میں بند کر کے خندقوں میں مختلف مقامات پر کھڑا کر دیا جاتا تھا۔

اپریل سنہ ۱۹۱۵ء میں محاذِ فرانس پر اس گیس کا اولیں حملہ کیا گیا۔ ایک دن ہوا کا رُخ حسبِ منشا پاکر جرمنوں نے اپنے گیس کے ذخیروں کے مُنہ اتحادی خندقوں کی طرف کھول دیئے۔ اتحادیوں کے لئے یہ آفتِ ناگہانی تھی جس نے آناً فاناً میں ہزاروں سپاہیوں کو ہلاک کر دیا اور باقیماندہ کو ایسے سخت عذاب میں مبتلا کر دیا جو حالاتِ نزع کے مساوی تھا۔ اتحادیوں کو یہ وہم و گمان تک بھی نہ تھا کہ جرمن علمِ کیمیا کا یہ پہلو بھی جنگی مصرف میں لا سکتے ہیں۔ اُن کے غصّہ و رنج کی انتہا نہ رہی۔ فرانس و انگلینڈ کے اخبارات نے بہت شور و غل کیا۔ گالیوں کے کارتوس چلائے گئے۔ بتایا گیا کہ یہ معاہدہ ہیگ کی رُو سے سراسر ناجائز حرکت ہے۔ لیکن اس طرف سے ایک ہی جواب تھا۔ یعنی یہ کہ عشق و جنگ میں ہر حرکت جائز حرکت کا حکم رکھتی ہے۔" بالاخر اتحادیوں نے اس حملہ کے خلاف دماغی تدابیر سوچنی شروع کیں۔ دماغ کا ایک پہلو تو یہ تھا کہ اپنے سپاہیوں کی گیس سے حفاظت کی جائے۔ اس مطلب کے لئے "گیس ماسک" Gas mask یعنی گیس سے بچانے والا نقاب یا ٹوپی اختراع کی گئی۔ ہر ایک سپاہی اپنے منہ پر ایک ٹوپی اوڑھے رکھتا تھا۔ ٹوپی یا نقاب کا کپڑا جو فلالین کا تھا ایسی ادویات کے سالیوشن میں بھگو لیا جاتا تھا جو زہریلی گیس کو جذب کر لینے کی صلاحیت رکھتی تھیں۔ مثلاً کلورین گیس کو جذب کرنے کے لئے "ہائپو" Hypo استعمال کیا جاتا تھا۔ (یہ وہی "ہائپو" ہے جو فوٹوگرافی میں بھی استعمال کیا جاتا ہے)۔ مُدعا یہ تھا کہ اگر ہوا میں کوئی زہریلی گیس ہو تو وہ مُنہ یا ناک تک پہنچنے سے پہلے نقاب کے کیمیائی مواد کے اندر ہی جذب ہو جائے۔

دماغ کا دوسرا پہلو یہ تھا کہ گیس کا جواب گیس میں دیا جائے۔ چنانچہ اتحادیوں نے بہت جلد اس تدبیر کو عملی جامہ پہنانے کی کوشش کی۔ اور ایک بڑے پیمانے پر تیاری کے بعد ستمبر ۱۹۱۵ء میں انہوں نے بھی گیس کا استعمال شروع کیا۔ اتحادی کیمیادان بھی میدانِ جنگ میں پہنچے۔ جس طرح توپ چلانے کے لئے توپچی درکار ہوتے ہیں اسی طرح فوج میں گیس چلانے کے لئے کیمیادان بھرتی کئے گئے۔ ان کے علاوہ محاذ کے عقب میں سینکڑوں کیمیادان نئی زہریلی گیسوں کی دریافت اور اُن کے

استعمال کے طریق اختراع کرنے میں مصروف تھے۔ جرمن فرانس اور انگلستان کی تجربہ گاہیں اس کام کے لئے وقف تھیں۔ اب محارب قوموں کے زورِ بازو کا مقابلہ نہ تھا بلکہ اُنکی کیمیا دانی کا مقابلہ تھا۔ فریقین کی یہی کوشش تھی کہ ہر موقعہ پر نئی سے نئی گیس استعمال کی جائے تاکہ دشمن بے خبری کی وجہ سے اچھی طرح دماغی تدابیر عمل میں نہ لاسکے۔ اس سعی میں بہت سی گیسیں استعمال کی گئیں اور بہت سی نئی اور پیچیدہ ترکیب والی گیسیں معلوم کی گئیں۔

کلورین کے علاوہ ایک اور گیس استعمال کی گئی جسے انگریزی میں فاسجین phosgene کہتے ہیں۔ اسے کلورین پر اس لئے ترجیح تھی کہ بے رنگ ہونے کی وجہ سے اسے محسوس کرلینا آسان نہ تھا۔ اس گیس کا اثر فوراً ظاہر نہ ہوتا تھا بلکہ کچھ وقت گذرنے پر اور اس وقت یہ بلائے بے درماں ثابت ہوتی۔ غالباً جو گیس جنگی نقطۂ خیال سے بہت "کارآمد" ثابت ہوئی وہ مسٹرڈ گیس Mustard gas تھی۔ پھیپھڑوں پر مہلک اثرات کے علاوہ اس کا ایک اثر یہ بھی تھا کہ تھوڑی مقدار میں بھی جسم کے کسی حصہ کو چھو گئی تو اُسے جلا ڈالا اور زخم پیدا کر دیا۔ بالخصوص آنکھوں پر اُس کا اثر بہت نمایاں تھا۔ اکثر حالتوں میں عارضی طور پر اندھا کر دیتی اور بعض حالتوں میں تو مستقل طور پر بینائی کو تباہ کر دیتی۔ بعض ایسی گیسیں بھی استعمال کی گئیں جو آنکھوں میں آنسو لے آتی تھیں۔ اگرچہ اُن کا اثر مہلک نہ ہوتا لیکن سپاہیوں کو فرائض کی انجام دہی سے عارضی طور پر روک دیتیں۔ منجملہ اُن کے ایک گیس کلوروپکرن Clloro picrin تھی۔

کہا جاتا ہے کہ ان سے بھی زیادہ مہلک اور زود اثر گیسیں پیدا کی جاچکی تھیں یا پیدا کی جارہی تھیں لیکن التوائے جنگ نے اِن کو میدانِ جنگ کی تجربہ گاہ سے محروم کر دیا۔ اور اِس طرح بہت سے کیمیا دانوں کی حسرتیں دل کی دل ہی میں رہ گئیں۔ لیکن خیر سے یہ نہیں اور سہی اور نہیں اور سہی باوجود گذشتہ جنگ کے تلخ تجربہ کے متمدن اقوام کا رویہ بدستور یہ ظاہر کرتا چلا رہا ہے کہ آیندہ اس سے زیادہ ہولناک جنگ کا خطرہ ابھی دُور نہیں ہُوا۔ غیر مسلح کرنے کی کانفرنسیں اس انسانی تصادم کو روک نہیں سکتیں۔ اور انجمن اقوام کے تنخواہ یافتہ ناصحین کی تقاریر اور مضمون نگاروں کے قلم اقوام متمدنہ کی آتشِ حرص و آز کو جسے سائنس کے ایندھن سے ہر روز نئی مدد اور قوت نصیب ہو رہی ہے۔ فرو نہیں کر سکتیں یہ خطرہ اُس وقت تک کم نہیں ہو سکتا۔ ہمیں یہ ماننے میں تامل ہے

کہ جنگ مٹ بھی سکتی ہے) جب تک تمدن کے بنیادی اصولوں اور ملک داری کے موجودہ سیاسی و اقتصادی نقطۂ خیال میں ایک انقلابِ عظیم پیدا ہو جائے اور دنیا کی کھوئی ہوئی اخلاقی و روحانی قوت پھر عود نہ کر آئے۔ ورنہ جہاں تک خود ساختہ ناصح کی نصیحت کا تعلق ہے عشق اور جنگ دونوں کا ایک ہی جواب ہے۔ بقولِ حضرت غالب ؎

گر کیا ناصح نے ہمکو قید اچھا یوں سہی
یہ جنونِ عشق کے انداز چھٹ جائینگے کیا؟

کیا ہُوا جو جنگ فتح ہو گئی اور "نئی دنیا" کے کیمیا دانوں کو میدانِ فرانس کو اپنی کیمیائی علوم کی تجربہ گاہ بنانے کا "فخر" نصیب نہ ہُوا۔ آخر انہوں نے گھر جا کر اپنی حسرت نکال ہی لی۔ ابھی کچھ دن نہیں گذرے کہ ہمارا خبر رساں رائیٹر نئی دنیا سے پرانی دنیا کو بزبانِ برق یہ "مژدۂ جانفزا" سناتا ہے کہ امریکہ کے کیمیا دانوں نے ایک ایسی خوفناک زہریلی گیس دریافت کی ہے جو ہر قسم کی رکاوٹ سے گذر کر چمڑے تک فوراً اثر کر جاتی ہے۔ یہ گیس خاص طور پر ہوائی جہازوں سے انسانی بستیوں پر چھوڑنے کے لئے موزوں ہے۔ یہ گیس دنیا کے سب سے بڑے زہریلی گیسوں کے بنانے والے کارخانہ میں بنائی گئی ہے جو بالٹی مور کے قریب واقع ہے۔ یہ وہی کارخانہ ہے جو التوائے جنگ کے وقت روزانہ ۲۰۰ ٹن کے قریب زہریلی گیس پیدا کرتا تھا اور جس کا عملہ جارحانہ و مدافعانہ دونوں قسم کی ایجادات و اختراعات میں مصروف رہتا ہے۔ ناظرین قیاس کر سکتے ہیں کہ وہ جنگ جس میں مذکورہ بالا گیس اور اسی قبیل کی اور گیسیں استعمال کی جائیں گی۔ کیسی جنگ ہو گی۔ ایک ہوائی جہاز۔ ایک ٹن گیس اور ایک "قابل" اور "باہمت" جہاز ران۔ بس یہ سامان ہیں جو ایک لاکھ نفوس کی بستی کو پانچ منٹ کے اندر ہمیشہ کے لئے خاموش کر دینے کے لئے درکار ہوں گے۔

رہا آباد عالم اہلِ ہمت کے نہ ہونے سے
بھرے ہیں جس قدر جام و سبو میخانہ خالی ہے

منظفر الدین منظر

# تحقیق الالسنہ

گذشتہ سے پیوستہ

وہ لوگ جو آج کل غیر زبانوں کی علمی کتب کا ترجمہ کرتے ہیں اُردو میں مناسب اصطلاحات کی غیر موجودگی سے بہت تکلیف اُٹھاتے ہیں اگر وہ مندرجہ بالا اصول کے موافق انہیں غیر زبان اصطلاحات کو عربی صورت پر واپس لے آئیں تو وہی اصطلاحات ایک طرف تو اردو فارسی عربی جاننے والوں کے لئے قرینِ فہم ہونگی دوسری طرف محض غیر زبان جاننے والوں کی رسائی ذہن کے لائق ہونگی جیسا کہ ستاروں اور برجوں کے ناموں کی مطابقت سے ظاہر ہے۔

اب ہم اہل تطبیق کے مزید اطمینان کے لئے سنسکرت اسمائے علوم کو عربی صورت میں پیش کرتے ہیں +

| اسماء علوم | معنی | عربی صورت | شرح معانی عربی |
|---|---|---|---|
| کاویہ | نظم | قافیہ | از قفو نظم مقفّی و قصیدہ مدح و ذم گفتن ۔ |
| ناٹک | ڈراما | ناطق | بوزن خاتم سرائیدن و مکالمہ فَ وَ تبادل اہل سنسکرت نٹ بمعنی ناچنا سے ماخوذ بتلاتے ہیں۔ عربی میں نطّ بمعنی بیہودہ گوئی نَطّح بمعنی سرائیدن ہے مگر ڈراما میں سب سے زیادہ نمایاں چیز ایکٹروں کا مکالمہ ہے ناچنا ضروری نہیں ہے + |
| تتّوُ وِچار | فلسفہ | تَا تُوء بصار | تَا تُو۔ اسم فاعل اَتو مثل تخضور از خضر بمعنی اصل و تخم و نشو و نمائے تخم۔ بصار بمعنی غور و فکر و علم ۔ |
| وِیدانْت | توحید | وحدہ اَنتیٰ<br>وحدانیت | سنسکرت میں ویدانتا بمعنی وید کی انتہا بتلایا گیا ہے۔ مگر عربی میں اَنتیٰ بمعنی حاصل و ثمرہ وید کا۔ جو زیادہ مناسب ہے کیونکہ تمام علوم کو وید سے ماخوذ سمجھا گیا ہے۔ پھر وید عربی |

| اسماء علوم | معنی | عربی صورت | شرح معانی عربی |
|---|---|---|---|
| | | | میں بمعنی علم توحید الہٰی ہے کیونکہ وہ مبدل وحد کا ہے۔ انت بمعنی انتہا عربی میں عنت ہے اور انتا مشابہ انتہاء۔ |
| تیاے | منطق | نہاء | از نہی۔ علم درستی کلام و از خطا باز دارندہ۔ وبصواب برندہ |
| جوتش | ہیئت | جَوّۃ اِسّ | جَوّہ فضائے آسمان و زمین۔ اِسّ نشان دہندہ یا ضُوءَۃ بمعنی ستارہ۔ |
| ریکھا گُنَت | ہندسہ | رَیقَعْ قَنتّ | ریقع از رقع۔ اندازہ نمائے فاصلہ بخطوط بنشتہ۔ قَنّت قانون وضابطہ۔ صرف رَیقع کافی تھا۔ |
| بیج گَنَت | جبر ومقابلہ | بُیَجْ قَنَتّ | بُیَج۔ مساوات بذریعہ آوازہا یعنی حروف۔ جبر ومقابلہ کے تمام قواعد مساوات کے محتاج ہیں۔ |
| ویدک | طِبّ | دَیَدق | از دَدق۔ آرام دہندۂ امراض جسم۔ دیَد کہتے ہیں کہ یہ وید سے ماخوذ ہے اس لئے ویدک نام ہُوا مگر طب کا مفہوم اس سے ظاہر نہیں ہوتا اس لئے عربی شرح فایق ہے۔ |
| انک گَنت | حساب | عَنَکْث | یکے از اشیائے بسیار وہمجنس کہ اصل وبُن ہمہ اشیاء باشد وبطور کلید بکار آید مراد عدد مفرد سے ہے۔ |
| کالنی پورن | تاریخ | کال نعِیِ بُرہان | کالّ از کل۔ اقوام گزشتہ و ہلاک شدہ نِعِیّ خبر دہندۂ حالات مرگ بُرہان بیان واضح۔ |
| بھوگول | جغرافیہ | بَہو غولّ | بہو زمین فراخ۔ غولّ بمعنی غلولہ یا کرہ مجموعاً کرۂ زمین۔ غولّ کے معنی کتاب خبر دہندہ بھی ہیں۔ |
| چتر دیا | مصوری | صِطر | نگاشتن وبنشتن وِضِحَّہ علم۔ |
| گرہِ نرمان | تعمیر | قِرِیَعْ نارمان | قِرَیع۔ خانۂ فراخ۔ نار۔ پختہ از آہک ساختہ مان از منو دریافتن اندازہ وحقیقت۔ |
| رنجن | رنگسازی | رزّا یارنق | رزّا۔ رنگ کردن۔ رنقاً۔ سیاہ رنگ کردن۔ |

| نام علم | معنی | عربی صورت | شرح عربی |
|---|---|---|---|
| دیپار | تجارت | دیفار | از وفر۔ مال بسیار از ہر قسم مہیا داشتن و داد و ستد کردن آں برائے افزونی۔ |
| سنگیت | موسیقی | سَنِّیت | از سنّ آراستہ شدن و بصورتِ دیگرے برآمدن آراستہ و نیکو کردن سخن را و پائے کوبی۔ |
| تنتوائے | پارچہ بافی | تَنَنْت وَعْیٰ | تنت نیک بافتن۔ وعی یاد کردن و قادر شدن۔ |
| سورن کارتو | زرگری | شوران قرعۃ اُو | شورون۔ سنگِ آتش رنگ کہ بآرایش جمال و لباس بکار برند۔ قرعۃ بآتش تاب دادہ کوفتن او ازادی قایم شدن۔ |

مترجمین کتب انگریزی کی حوصلہ افزائی کے لئے چند علوم کے یونانی ناموں کو جو انگریزی میں مستعمل ہیں عربی صورت میں لاکر حل کرتے ہیں۔

| یونانی نام کے معنی | یونانی نام | عربی صورت | شرح عربی |
|---|---|---|---|
| علم تغیراتِ السنۂ | فیلالوجی | بلال لوضی | بِلال۔ بوزنِ حساب تغیر السنہ۔ لوضی از لفظ معلّم ض ح متبادل۔ ب پ ف بترتیب متبادل۔ |
| علم تشریح الابدان | فزیالوجی | فَجیَۃ لوضی | از فجو۔ شگاف دادن اعضا جسم را۔ |
| علم کاسۂ سر | فَرینالوجی | فریج ناہ لوضی | فَریج بمعنی سر۔ ناہ از نہی۔ بمعنی کاسہ و ظرف۔ |
| علم الطیور | بیالوجی | بِیاہ لوضی | بیاہ۔ از بوہ۔ بمعنی پرندگان۔ |
| علم طبقات الارض | جیالوجی | جِییَۃ لوضی | جیۃ۔ از جوّ اندرونِ مغاکِ زمین۔ و زمین فراخ۔ |
| علم آثار قدیمہ | آرکیالوجی | آرکیۃ لوضی | ارکیہ۔ بمعنی اشیاء دیرینہ یا قدیم۔ |
| علم نباتات قدیمہ | پلانٹالوجی | بَلَنطَ لوضی | بلنطہ۔ اسم فاعل۔ بلط بمعنی نباتِ قدیم و متحجر۔ اس علم میں زمین میں پرانی دبی ہوئیں نباتات کے متعلق بحث ہے جو پتھر بن گئی ہیں۔ |
| علم تشریح الانسان | انتھراپالوجی | اِنطرافہ لوضی | انطرافہ۔ تشریح جسم انسان و قدامتِ اعضاء۔ اس علم میں ایسے اندرونی اعضاءِ جسم انسان سے بحث ہے جو تمام حیوانات میں زمانہ قدیم سے مشترک یا ہم شکل چلے آتے ہیں۔ |

| یونانی نام کے معنی | یونانی نام | عربی صورت | شرح عربی |
|---|---|---|---|
| علم الاقوام | اتھنالوجی | عطنہ لوضی | عطنہ۔گروہ یا قوم شتربانان۔ |
| تہذیب الاقوام | اتھناگرافی | عطنہ قرافی | عطنہ۔قوم۔قرافی۔لیاقت سزاواری وتمدن۔ |
| علم السنین | کرونالوجی | قردنہ لوضی | قُرُون۔جمع قرن ہائے نسبتی بمعنی ازمنہ۔ |
| قصص وسوانح | ٹریڈیشن | طِراد اِصْ | طِراد۔حکایاتِ جنگہائے سابقہ وجلاوطنی اقوام۔ اصْ مجموعہ۔جمع کے لئے انگریزی میں مستعمل ہے۔ |
| علم ہیئت | اسٹرانومی | اِقتران لومی | اقتران بہم آمدنِ ستارہا دربروجِ فلکی ونظامِ حرکاتِ آنہا۔ اقتران کو یونانی خط میں حرف سی C سے لکھیں تو استران بھی پڑھا جا سکتا ہے لومی۔ ازضی خبردہندہ وبیان کنندہ۔ |
| علم کیمیا | کیمسٹری | قیم اِسطری | قیم۔ازقوم مثل حیل۔ازحول بمعنی قوام معدنیات۔اِسطری۔ ازسطر بہم آوری وحفاظت۔کیمیا قیمیہ ہے۔ |
| تاریخ | ہسٹری | اِسطری | نوشتنِ قصہ ہائے وحفاظت وبہم آوری آنہا۔ |
| افسانہ | سٹوری | سطوری | سَطُوری۔ازسطر افسانہ ہائے بے اصل نوشتن۔ |

(۱۰)۔انگریزی الفاظ کو عربی صورت پر لانے میں ایک اور دشواری پیش آتی ہے۔ اور وہ انگریزی الفاظ کے تلفظ اور کتابت کا باہمی اختلاف ہے۔ اس کے لئے زیادہ مفید طریقہ یہ ہے کہ کتابت پر اعتبار کیا جائے۔ تلفظ مرورِ زمانہ کے سبب سے بہت بگڑ گیا ہے مگر کتابت اکثر اصلی حالت پر قائم چلی آتی ہے۔ مثلاً اپنا ایک تجربہ بیان کرتا ہوں۔ میں جن دنوں میں دوائیوں کے انگریزی ناموں کی فہرست کو عربی سے حل کر رہا تھا۔ ایک دوا کا نام برگنڈی پچ لکھا ہُوا ملا۔ ماہیت کی کیفیت میں لکھا ہُوا تھا کہ ایک درخت کا گوند ہے جو سوئٹزرلینڈ کے جنگلوں میں ہوتا ہے۔

یہ پہلے سے معلوم تھا کہ برگنڈی فرانس کے ایک علاقہ کا نام ہے۔ مگر سوئٹزرلینڈ فرانس سے باہر ہے۔ خیال گزرا کہ کہیں سوئٹزرلینڈ کا پرانا نام برگنڈی نہ ہو۔ اس خلجان کو مٹانے کے لئے بارھویں صدی عیسوی کا نقشۂ یورپ دیکھا جو تاریخ یورپ میں درج تھا۔ اس سے معلوم ہُوا کہ برگنڈی فرانس سے باہر مگر مشرقی حد سے ملحق ہے اور اس کا نام ڈچی آف برگنڈی یعنی ریاست برگنڈی لکھا ہُوا

ہے اور موجودہ علاقہ سوئیٹزرلینڈ معہ اس کے جنوبی علاقہ کے جو سمندر تک پہنچتا ہے۔ کنگڈم آف برگنڈی کے نام سے لکھا ہُوا ہے یعنی سلطنت برگنڈی۔ اور تاریخ سے معلوم ہُوا کہ سوئیٹزرلینڈ زمانہ سابق میں سلطنت برگنڈی کے اندر شامل تھا اور سوئیٹزرلینڈ نام زمانۂ حال میں رکھا گیا ہے۔

دوسرا لفظ پیچ باقی رہا اس کو اس کے مشابہ الفاظ میں بہتیرا تلاش کیا مگر پتہ نہ لگا مجبوراً کتابت انگریزی کو دیکھا تو Patch لکھا ہُوا تھا جس کو علاوہ پیچ کے پیچ، پٹش، پٹکھ۔ بھی پڑھ سکتے ہیں جن کے مشابہ الفاظ مثل فتح۔ فتش، بتج، بطج، بطش وغیرہ سب دیکھ ڈالے مگر کہیں پتہ نہیں آخر پٹکھ کے موافق لفظ فتخ کو دیکھا تو گوند کے موافق معنے نکل آئے۔ تب معلوم ہُوا کہ جس کو پیچ کہا جاتا ہے دراصل فتخ ہے اور کاتب اوّل نے بجز اس کے کہ ف کو پ بنا دیا بالکل صحیح لکھا تھا فقط

قیصری

---

**حقیقت اور انتخاب۔** اس شخص کے لئے جو حقیقت کو دیکھ رہا ہو الفاظ کے انتخاب کی ضرورت نہیں وہ خود اسے بہترین لفظ مہیا کر دیگی۔

"ایمرسن" (شاعری اور تخیل)

---

**شخصیت نہ کہ قابلیت۔** محض قابلیت مصنف نہیں بنا سکتی، کتاب کے عقب میں آدمی ہونا چاہیئے۔

(گوئٹے)

---

**مناسب لفظ اور مناسب محل۔** جہاں بھی ایسا لفظ استعمال کیا جائے جو اپنے مطالب کی حدود سے متجاوز ہو، تو اس لفظ کو خاص طور پر حسن افروز ہونا چاہیئے یا ترنم ریز، کیونکہ ان خصوصیتوں میں سے کوئی ایک صفت انجذابِ توجہ یا ارتفاعِ جذبات کا باعث ہو سکتی ہے۔ لیکن مناسب لفظ کا مناسب محل پر استعمال حسنِ ترنم میں شاید ہی کوئی گنجایش چھوڑتا ہو۔ صحت اور طاقت کا فطری حسن زیوروں کے پُرتصنع حسن سے کہیں زیادہ دلکش و موثر ہوتا ہے۔

(خالد)

لینڈر (آخری پھل)

---

# ہندوستان کی تعلیم

## (۱)

## تعلیم

تعلیم۔ پڑھنا لکھنا۔ ایک ایسی انسانی اختیاری صفت ہے جس سے آدمی اپنے اصلی معنوں میں انسان بن جاتا ہے۔ یہ ہی وہ چیز ہے جس سے آدمی نہ صرف اپنی اور اپنے پاس پڑوس کی خدمت اور بھلائی کر سکتا ہے بلکہ اپنے سے دُور رہنے والے ہمجنسوں کی خدمت اور بھلائی بھی تعلیم کے وسیلہ سے آسانی سے ہو سکتی ہے۔ اِس سے بھی بڑھ کر تعلیم ایک ایسا اعلیٰ جوہر ہے جس کے ذریعہ سے آدمی اپنے مرنے کے بعد بھی آنے والی نسلوں کی خدمت اور اُن کی بھلائی کرنے کی قدرت اپنے میں پیدا کر سکتا ہے۔ تعلیم لکھنا۔ پڑھنا۔ اِن فقروں میں مبدأ فیاض کے کرم اور مہربانیوں کا ایسا ناپیدا کنار دریا لہریں مار رہا ہے جو انسان کی پیدائش سے آج تک تمام انسانی نسل کو سیراب کر رہا ہے اور کرتا رہیگا لیکن اس تعلیمی سمندر کا ایک قطرہ بھی کم نہیں ہو سکا اور نہ کم ہو سکتا ہے۔ تعلیم انسان کی چھپی ہُوئی فطرتی قوتوں کو ظاہر کر دیتی ہے۔ تعلیم فطرت کے رازوں سے انسان کو آگاہ کر دیتی ہے تعلیم انسان کو عالی حوصلہ بنا دیتی ہے۔ تعلیم سے انسان میں خودداری اور خود مددی کی روح متحرک ہوتی ہے غرض تعلیم کی ایسی تعریف جو اس چھوٹے سے لیکن نہایت گہرے لفظ پر پورے طور پر حاوی ہو سکے کسی تنہا انسان کی قدرت سے باہر ہے۔ جب سے دُنیا پیدا ہُوئی ہے اور جب سے دُنیا کے حالات معلوم ہُوئے ہیں اُن کو دیکھنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ تعلیم کا سوال ہمیشہ انسانی نسل کے روبرو رہا ہے اور دنیا کے مدبروں نے برابر اس اہم مسئلہ پر غور کیا ہے۔ ہر ملک اور ہر قوم کے تعلیمی مدبروں نے تعلیم کے سوال پر اپنے اپنے ملک اور اپنی اپنی قوم کے فائدوں کو نظر کے سامنے رکھ کر اور اپنی اپنی قومی ضرورتوں کا لحاظ کر کے غور کیا ہے۔ اور اپنے قومی اور مُلکی فائدوں کے مطابق نتیجے پیدا کئے ہیں اور اس طرح سے عام تعلیم کے مسئلہ سے "قومی تعلیم" کا مسئلہ ممتاز ہو گیا ہے ؛

(۲)

## قومی تعلیم کا اثر

قومی تعلیم کے مسئلہ پر بحث کرنے سے پہلے "عام تعلیم" اور "قومی تعلیم" کا فرق سمجھ لینا چاہیئے۔ "عام تعلیم" میں ہر قسم کی، ہر ملک کی، ہر قوم کی تعلیم شامل ہے بہ خلاف اس کے "قومی تعلیم" اُس خاص تعلیم کو کہتے ہیں جس کا تعلق کسی خاص قوم سے ہوتا ہے۔

تاریخ پر نظر ڈالنے سے ثابت ہوجاتا ہے کہ قوموں کا عروج و زوال قوموں کی عزت اور ذلت قوموں کی آزادی اور غلامی بلکہ قوموں کا عدم اور وجود سب "قومی تعلیم" پر توجہ یا غفلت پر منحصر ہے۔

(۳)

## قومی تعلیم اور قومی زبان

قومی تعلیم وہی تعلیم کہی جائے گی جو تمام قوم میں رواج پا جانے کی صلاحیت رکھتی ہو۔ ایسی کوئی تعلیم "قومی تعلیم"، نہیں کہی جاسکتی جو ایک محدود گروہ میں مروج ہو اور باقی تمام قوم اُس کے فیض سے محروم رہے اس نتیجہ پر پہنچ کر فیصلہ ہوجاتا ہے کہ قومی تعلیم کا مُلکی زبان میں ہونا لازمی اور لابدی ہے۔ اور قومی تعلیم اور قومی زبان کا آپس میں ایسا تعلق ہے جو کسی طرح نہیں چھوٹ سکتا۔ قومی تعلیم کا یہ ہی مطلب ہے کہ قوم کو قومی زبان میں پڑھایا لکھایا جائے۔ ہر خوددار قوم ہر مشہور قوم ہر ایسی قوم جس کے کارناموں سے دنیا کی تاریخیں بھری پڑی ہیں۔ ہر ایسی قوم جن کی خدمتوں کو دُنیا ہمیشہ بھلائی کے ساتھ یاد رکھیگی اور جس کے مفید نشانات دنیا کے ہر حصہ میں ملیں گے اپنی قومی تعلیم اور قومی زبان کے تعلق کو ایسا اہم سمجھتی آئی ہے کہ ایسی قوم کا صرف دنیوی کاروبار، سلطنتوں کے انتظامات اور روزمرہ کی لکھت پڑھت ہی قومی بولی میں محدود رکھنے پر ہی اکتفا نہیں کیا گیا بلکہ اعلےٰ علوم و فنون کے ساتھ ہی مقدس تحریریں تک بھی اپنی قومی زبان میں محفوظ رکھنا ہر قوم نے اپنا مذہبی فرض سمجھا ہے۔ اور خود اُس پاک ہستی نے جس نے مقدس تحریریں کسی قوم پر نازل کرنا پسند کیں اُن قوموں کی قومی زبان کا اتنا احترام کیا کہ اُسی زبان میں اپنا کلام بھیجا قدیم ایرانی قوم کی الہامی کتاب "ژنداستا" قدیم ایرانی بولی میں" اور مزد یزدان" کی طرف سے نازل ہوئی تھی نہایت

قدیم مصری قوم کی الہامی کتاب پروٹم ہیرو۔ اُس پاک اعلیٰ ہستی۔ نے ٹر۔ کی طرف سے مصری قوم کی اُس زبان میں اوتاری گئی تھی جو مصر کی بہت پرانی عمارتوں کے کتبوں، پرانے شاہی مقبروں، اہرام مصری کی تختیوں اور مصر کے ہزاروں برس پرانے پتھروں اور لوہے کے مناروں پر لکھی ہوئی پائی جاتی ہے جس کے پڑھنے والے دنیا سے نابود ہیں۔ چین کے مقدس رہنما۔ تاؤ۔ اور کنفیوشس کے الہامی صحیفے چینی بولی میں ہیں۔ غرض کہ توریت۔ زبور۔ انجیل۔ وید۔ وغیرہ ہر ایک الہامی کتاب اپنے اپنے متعلق زبانوں میں لائی گئیں۔ یہ واقعات۔ قومی زبان اور قومی تعلیم کے تعلق کو باہم ظاہر کرنے کے واسطے کافی دلیل ہو سکتے ہیں۔

(۴)

## قوموں پر تعلیمی زبان کا اثر

تعلیمی زبان کا جو اثر قوموں پر پڑا ہے اور اس سے جو نتیجے نکلے ہیں اُن پر خیال کر کے حیرت ہوتی ہے کہ قوموں کے عروج و زوال قوموں کی عظمت اور پستی قوموں کی آزادی اور غلامی بلکہ قوموں کے وجود اور عدم پر تعلیمی زبان کتنا گہرا اور کتنا جلد اثر کرتی ہے۔ اور یہ اثر کتنا دیرپا ہوتا ہے اور کس قدر مضبوطی کے ساتھ قائم ہو جاتا ہے۔ با اقبال قوموں کی تباہی کے حالات پر غور کرنے سے صاف معلوم ہو جاتا ہے کہ ایسی قوموں کا عروج اُس وقت تک بڑھتا رہا جب تک اُن کی تعلیمی اور ملکی زبان ایک رہی۔ جس وقت کسی باہر کے اثر سے تعلیمی زبان ملکی زبان سے علیحدہ ہو گئی اُسی وقت سے اُن قوموں کی بربادی شروع ہو گئی۔ جنہوں نے اس کا خیال نہیں رکھا بلکہ بعض قومیں تو اس زہریلے اثر کی تاب بھی نہ لا سکیں اور دنیا کے پردہ سے ناپید ہو گئیں۔ کارتھیجیا کی قوم۔ جس کا عظیم الشان تمدن اور حیرت انگیز تاریخ دنیا کے مورخوں کو حیران کئے ہوئے ہے۔ اس قوم کا عروج اُس وقت تک رہا جب تک اُس قوم کی تعلیمی اور ملکی زبان ایک رہی جس وقت اس قوم پر رومن اثر غالب ہو گیا اور کارتھیجیا میں رومن زبان میں تعلیم کی طرف ایک خاص طبقہ کی توجہ شروع ہوئی اُسی وقت سے کارتھیجین قوم کا زوال شروع ہو گیا۔ اور آج وہ قوم اپنی قومیت کو کتنے ہی خولوں میں بدلنے کے بعد تونسی ہیں۔ کارتھیجین قوم کے نام سے نہیں۔ بلکہ عرب قوم کے نام سے فرانس کی غلامی میں اپنے دن پورے کر رہی ہے۔ ایران کی قدیم زبان بولنے والی پرانی ایرانی قوم جس کے جلال و جبروت کا دھندلا سا نشان۔ گماسی ندی کے کنارہ۔ ہمدان کے جنگلوں میں کوہ بیستون کے پہاڑی سلسلہ میں

پتھر کے کھدے ہوئے تاریخی نقش اور تراشی ہوئی تصویروں کے دیکھنے سے اب بھی ذہن میں آجاتا ہے اور جن کی اُس پرانی زبان کے کتبے اب بھی جابجا ایران میں پائے جاتے ہیں۔ جن کے پڑھنے والے بہت کمیاب ہیں۔ گو ایرانی قوم کی تباہی مسلمانوں کی چڑھائی اور قادسیہ کی تاریخی لڑائی سے شمار کی جاتی ہے مگر قومی حالات پر غور کرنے والے سمجھ لیتے ہیں کہ اس نامور ایرانی قوم کا زوال قادسیہ کی جنگ سے کتنی ہی جلدی پہلے اُس وقت سے شروع ہو گیا تھا جب سے کہ سکندر اعظم رومی نے ایران کو فتح کر کے یونانی قوم کے ماتحت کر دیا۔ اور ایران میں پرانی ایرانی زبان کے دوش بدوش یونانی زبان میں تعلیم کی طرف رغبت شروع ہو گئی۔ اس کا اثر یہ ہُوا کہ رفتہ رفتہ ایرانی قوم اپنی قدیم زبان سے علیحدہ ہو گئی اور پرانی ایرانی زبان کے ساتھ ہی ایرانی قوم کی آزادی ہمیشہ کے واسطے جاتی رہی۔ اِسی طرح اگر غور سے دیکھا جائے تو آسیریا کی پرانی تاریخی قوم سریانی زبان کھو کر عدم کے پردہ میں جا چھپی۔ یہ ہی حشر عبرانی بولنے والی قوم کا ہُوا جو نیم غلامی کی صورت میں اپنے سانس پورے کر رہی ہے۔ خود ہندوستان کو لیجئے۔ ہندو قوم نے اپنی قومی تعلیم۔ ویدکی زبان سنسکرت سے جُدا کر لی اس کا اثر دیکھئے کہ ہزاروں برس سے ہندو قوم اپنی قومی آزادی کھو چکی ہے۔ یہ تو بہت پرانی قوموں کا حال اور اُن زبانوں کے متعلق قصے ہیں جو دُنیا سے ناپید ہو چکی ہیں یا ناپید ہو رہی ہیں۔ ذرا بہت قریب کا حال دیکھئے۔ عربوں نے مصر مراکو۔ شام۔ عراق۔ ٹونس۔ الجیریا میں پہنچ کر ان قوموں کی اصلی زبان کی جگہ عربی زبان میں قومی تعلیم جاری کر دی اس کا اثر ظاہر ہے کہ مصر، مراکو، شام، عراق، ٹونس، الجیریا کی اصلی زبان کے ساتھ ہی ان ملکوں کی جداگانہ آزاد قومیت صفحہ ہستی سے فنا ہو گئی۔ اور آج یہ ممالک عربی قوم کی ملکیت ہی نہیں بلکہ قومیت کے لحاظ سے بھی عربی ہی ملک سمجھے جاتے ہیں۔ اسپین کے عرب اپنی زبان کے ساتھ ہی اسپین سے فنا ہو گئے امریکا کے سُرخ باشندوں نے نئے آباد ہونے والے انگریزوں کی زبان کو اپنی قومی زبان کے طور پر تسلیم کر لیا اور امریکا میں قومی تعلیم انگریزی زبان میں جاری ہو گئی۔ نتیجہ دیکھئے کہ امریکہ کے اصلی سرخ باشندے حسرت سے دیکھ رہے ہیں کہ اُن کے مُلک پر پردیسی لوگ بلاشرکت غیرے قابض ہیں اور سُرخ باشندوں کی قومیت فنا ہو رہی ہے۔ آسٹریلیا اور نیوزیلینڈ میں تو ان مُلکوں کے اصلی رہنے والوں کا ستیاناس ہو گیا اور باہر کے لوگ بے غل غش ان ملکوں کے مالک بنے بیٹھے ہیں۔ ان مثالوں سے تعلیمی زبان کا حیرت انگیز اثر قوموں کے بننے اور بگڑنے پر جو ہوتا ہے وہ صاف معلوم ہو جاتا ہے

اور فیصلہ کرنا پڑتا ہے کہ ہر خوددار ملک میں ہر غیور ملک میں ہر ایسے ملک میں جو اپنی آزادی کی قدر کرتا ہو، ہر ایسے ملک میں جو اپنے کو غلامی سے بچانا چاہتا ہو۔

**(۵)**

## قومی تعلیم قومی زبان میں ہونا لازمی ہے

ہمارے ملک ہندوستان میں موجودہ تعلیم کا اعلیٰ حصہ چونکہ اجنبی بولی میں ہے اس لئے ہندوستان کی مروجہ سرکاری تعلیم قومی تعلیم نہیں کہلائی جا سکتی۔ اور نہ اس درجہ تک پہنچ سکتی ہے کہ اس کو ہم ہندی قومی تعلیم تسلیم کریں +

حاجی محمد موسیٰ خاں۔ دتاولی ضلع علیگڈھ

---

قومی زبان کی حفاظت ہر وقت اور ہر زمانہ میں سوسائٹی کے اعلیٰ طبقوں کی مقدس امانت اور ایک نہایت ہی اہم استحقاق رہی ہے اور ہے + ہر صاحب علم کو چاہیئے کہ وہ اسے اپنی غیر مختتم توجہ کا مطمح نظر بنائے کہ وہ اپنی زبان کو صاف اور سلجھا ہوا لکھے گا وہ اسے بولے گا اور جہاں تک اس کی طاقت میں ہے اس کے "حسن" اور "کمال" کی حفاظت کرے گا۔ وہ قوم جس کی زبان اکھڑ۔ ناتراشیدہ اور مجہول ہے لازمی طور پر ہر پہلو سے جہالت کے کنگرے پر کھڑی ہے اور کسی وقت ضرور گرے گی + وہ قوم جو اپنی زبان کو بربادی کے ہاتھوں جانے دیتی ہے اپنی دماغی آزادی کے آخری نصف سے دست بردار ہوتی ہے اور دنیا سے ہمیشہ کے لئے نیست و نابود ہو جانے کی تمنا کی تصدیق کرتی ہے + (ایک جرمن مصنف) خالد بٹالوی

---

# تحریکِ خیر

۱

پٹنہ میں بیرانام کا ایک گاؤں ہے۔ وہاں ایک ضعیف، بیکس، خستہ حال، گونڈن رہتی تھی، بھنگی نام تھا۔ اُس کے نہ کوئی اولاد تھی، نہ گھر نہ دوار، نہ جگہ نہ زمین، زندگی کا سہارا صرف ایک بھاڑ تھا گاؤں کے لوگ عموماً ایک وقت چبینہ یا ستو پر بسر کرتے ہی ہیں۔ اس لئے بھنگی کے بھاڑ پر ہمیشہ ایک بھیڑ لگی رہتی تھی۔ جو کچھ بھنائی میں ملتا اُسی کو پیس یا بھون کر کھالیتی اور وہیں بھاڑ کی جھونپڑی کے ایک گوشے میں پڑ رہتی۔ وہ روز سویرے اُٹھتی اور چاروں طرف سے بھاڑ جھونکنے کے لئے سوکھی پتیاں بٹورلاتی۔ بھاڑ کے پاس ہی پتیوں کا ایک انبار لگا رہتا تھا۔ دوپہر کے بعد اس کا بھاڑ گرم کیا جاتا تھا۔ لیکن جب ایکادشی یا پورنماشی کے دن رواج کے مطابق بھاڑ نہ گرم ہوتا یا گاؤں کے زمیندار ٹھاکر بیر سنگھ کے دانے بھوننے پڑتے اُس دن اُسے بھوکے ہی سو رہنا پڑتا تھا۔ کیونکہ ٹھاکر صاحب کا کام بیگار میں کرنا پڑتا تھا۔ اس بیگار کے علاوہ بھنگی کو اُن کا پانی بھی بھرنا پڑتا تھا۔ وہ ان کے گاؤں میں رہتی تھی۔ اس لئے انہیں اس قسم کی خدمت لینے کا پورا حق تھا۔ اسے جبر نہیں کہا جا سکتا۔ جبر صرف اتنا تھا کہ یہ بیگار بالکل سوکھی ہوتی تھی۔ ٹھاکر صاحب کا خیال تھا کہ اگر مزدوری ہی دے کر کام کرایا تو پھر بیگار کیسی۔ کسان کو پورا اختیار ہے کہ وہ دن بھر بیلوں کو ہل میں جوتنے کے بعد شام کو بے آب و دانہ کھونٹے سے باندھ دے۔ اگر وہ ایسا نہیں کرتا تو یہ اُس کا رحم نہیں، محض اپنی غرض ہے ٹھاکر صاحب کو مزدوری دینے سے تو اصولاً انکار تھا۔ رہی غرض۔ اس کی کوئی فکر نہ تھی۔ کیونکہ ایک تو دن بھر بھوکے رہنے سے بڑھیا مر نہیں سکتی تھی، بوڑھے بلا کے سخت جان ہوتے ہیں، موت کی نگاہ بچا کر نکل بھاگنے میں مشاق، ورنہ بوڑھے ہوتے ہی کیوں، دوسرے اگر خدانخواستہ بڑھیا مر بھی جاتی تو اس کی جگہ گاؤں میں دوسرا گونڈ بہت آسانی سے بسایا جا سکتا تھا۔

۲

چیت کا مہینہ تھا۔ اور شنکرانت کے قبل کا دن۔ آج بہار اور دوسرے مشرقی اضلاع میں ستئے

اناج کا ستو کھایا اور خیرات کیا جاتا ہے۔ گھروں میں چولھے نہیں جلتے۔ بھنگی کے بھاڑ کا ہنگامہ خوب گرم تھا۔ بھاڑ کے سامنے ایک میلہ سا لگا ہوا تھا۔ دم مارنے کی فرصت نہ تھی۔ کبھی کبھی وہ گاہکوں کی عجلت پر جھنجھلا پڑتی۔ کیا کروں، دو کے چار ہاتھ بنا لوں۔ کہرا نہ بھنے گا تو مجھی کو گالیاں دو گے۔ کہ اتنے میں ٹھاکر صاحب کے یہاں سے اناج کے دو بڑے بڑے ٹوکرے آ پہنچے، اور حکم ہوا کہ ابھی بھون دے۔ بھنگی ٹوکرے دیکھ کر سہم اٹھی۔ ابھی دوپہر تھا۔ پھر سورج ڈوبنے سے پہلے اتنا اناج بھوننا دشوار تھا۔ گھڑی دو گھڑی اور مل جاتی تو ایک اٹھوارے کے کھانے بھر کو اناج مل جاتا۔ بھگوان سے اتنا بھی نہ دیکھا گیا۔ ان جم دوتوں کو بھیج دیا۔ اب پہر رات تک مفت بھاڑ میں جلنا پڑے گا۔ اُس پر سینکڑوں چھدّے۔ اناج گھٹ گیا۔ کہرا نہیں بھونا۔ یا بہت کہرا کر دیا۔ دیر لگا دی۔ مایوسانہ انداز سے دونوں ٹوکرے رکھوا لئے۔

چپراسی نے تند لہجہ میں کہا۔ دیر نہ لگے۔ نہیں تو تم جانو گی،

بھنگی۔ یہیں بیٹھے رہو۔ جب سب دانہ بھن جائے تو لے کر جانا۔ اگر کسی دوسرے کا اناج چھوؤں تو ہاتھ کاٹ لینا۔

چپراسی۔ ہمیں بیٹھنے کی مہلت نہیں ہے۔ لیکن تیسرے پہر تک دانہ بھن جائے۔

چپراسی تو یہ تاکید کر کے رخصت ہوا اور بھنگی د. نے بھوننے لگی۔ دوسرے گاہک تکرار کرنے لگے۔ ہم دو گھنٹہ سے کھڑے ہیں۔ ہمارا دانہ نہیں بھونا۔ اب کل ستو کیسے بنے گا؟

بھنگی نے چڑھ کر کہا "میں کیا کروں۔ جمدار کا اناج نہ بھونوں تو رہوں کہاں، تمہارے منہ نہیں تھا۔ چپراسی سے کیوں نہ کہا اتنا اناج تو تم اکیلے دئے جاتے ہو۔ ہمارا اناج کون بھونے گا؟

لاچار لوگوں نے اپنی اپنی چھبڑیاں اٹھائیں اور چلتے ہوئے۔ بھنگی فدائیانہ جوش کے ساتھ اپنے کام میں مصروف تھی۔ مگر من بھر سے زیادہ اناج بھوننا کوئی دل لگی تو تھی نہیں۔ اور پھر تھوڑی دیر میں بھوننا چھوڑ کر بھاڑ بھی جھونکنی پڑتی تھی تاکہ تاؤ ٹھنڈا نہ پڑ جائے۔ تیسرا پہر ہو گیا اور ابھی آدھا اناج بھی نہ ختم ہوا۔ وہ ڈری کہ کہیں زمیندار کے آدمی آتے ہوں۔ آتے ہی گالیاں دینے لگیں۔ بھاڑ پھوڑنے لگیں اور تیزی سے ہاتھ چلانا شروع کیا۔ ایک نگاہ دروازے کی طرف تھی، دوسری نا ند کی طرف یہاں تک کہ بالو ٹھنڈا ہو گیا اور دانہ سیوڑا نکلنے لگا۔ لوہے کا نازنی چمچہ چلاتے چلاتے دونوں

ہاتھ شل ہو گئے۔ مصیبت کا سامنا تھا۔ اپنی بیکسی پر رونے لگی۔ نہ جانے نارائن کہاں بھول گئے ساری دُنیا مرتی ہے۔ مجھے موت بھی بھُول گئی۔ جس کی یہاں دُرگت ہے اُسے کوئی وہاں بھی نہیں پوچھتا۔ کون میرے آنسو پونچھتا ہے اپنا خون جلاتی ہوں تو کہیں دانہ میسر ہوتا ہے، لیکن جب دیکھو سر پر سوار۔ اسی لئے نہ کہ ان کے گاؤں میں رہتی ہوں۔ ان کی چار انگل دھرتی پر میرا نباہ ہو رہا ہے۔ ایسی کتنی زمین گاؤں میں پڑی ہُوئی ہے۔ کتنے ہی بڑے بڑے گھر اُجڑے ہُوئے ہیں۔ وہاں تو کیسر نہیں ہوتی۔ پھر مجھی پر آٹھوں پہر یہ دھونس کیوں رہتی ہے۔ کوئی ذراسی بات ہوتی ہے تو یہی دھمکی ملتی ہے کہ بھاڑ کھود کر پھینک دوں گا۔ اُجاڑ دوں گا۔ میرے سر پر بھی کوئی ہوتا تو کیوں یہ دھکے سہنے پڑتے۔

وہ انہیں خیالوں میں ڈوبی ہُوئی تھی کہ زمیندار کے دونوں چپراسیوں نے آکر پوچھا، اناج بھن گیا؟ بھُنگی نے بے خوف ہو کر کہا۔ بھُن تو رہا ہے۔ دیکھتے نہیں ہو۔

چپراسی۔ سارا دن گذر گیا اور تجھ سے اتنا اناج نہ بھُونا گیا۔ اور تو یہ بھُون رہی ہے کہ اناج کا ستیاناس کر رہی ہے۔ یہ تو بالکل سیوڑے ہیں۔ ان کا ستو کیسے بنے گا۔ دیکھ تو آج ٹھاکر تیری کیا دُرگت کرتے ہیں

نتیجہ یہ ہُوا کہ اُسی رات کو بھاڑ کھود کر پھینک دیا گیا۔ اور حرماں نصیب، آفت زدہ بڑھیا کا کوئی سہارا نہ رہا۔

## ۳

بھُنگی کی روٹیوں کے لالے پڑ گئے۔ گاؤں والوں کو بھی بھاڑ کے بغیر تکلیف ہونے لگی۔ کتنے ہی گھروں میں تو دوپہر کو دانہ ہی نہ میسّر ہوتا۔ لوگوں نے جا کر ٹھاکر صاحب سے سفارش کی کہ بڑھیا کو بھاڑ جلانے کا حکم دیدیجئے لیکن ٹھاکر صاحب نے پروا نہ کی۔ بولے یہ شیطان کی خالہ ہے۔ نہ جانے کس گھمنڈ میں بھُولی ہُوئی ہے۔ بھُوکوں مریگی تو سیدھی ہو جائے گی۔ میرا من بھر دانہ چوپٹ کر کے رکھ دیا۔ سمجھتی ہو گی ٹھاکر میرا کیا لیں گے۔ یہ نہیں جانتی کہ ٹھاکر ہی کی بدولت چین کی بنسی بجاتی ہوں۔

ٹھاکر صاحب کی یہ مردانہ باتیں سُن کر لوگ لوٹ آئے۔

ایک اسامی نے کہا۔ اس مرے مُردے پر کیا تاؤ دکھاتے ہیں۔ کسی مرد سے ہاتھ ملاتے تو

معلوم ہوتا۔

دوسرا بولا۔ ان کی ٹھکرائی غریبوں کو پیسنے ہی میں رہ گئی ہے۔ سرکاری پیادوں کو دیکھ کر تو کانپنے لگتے ہیں، مردوں کے منہ کیا آئیں گے۔ ہاں ہم لوگ ان کے گاؤں میں بسے ہیں جو چاہیں کریں۔

کئی دن تک تو بھنگی جوں توں کر کے بسر کرتی رہی۔ سنکرانت کے دن اناج زیادہ مل گیا تھا لیکن جب وہ اناج خرچ ہو گیا تو فاقے کرنے لگی۔ کئی آدمیوں نے سمجھایا تیرا اس گاؤں میں کیا رکھا ہے کیوں کسی دوسرے گاؤں میں نہیں چلی جاتی۔ ہم وہاں چل کر تیرا بھاڑ بنوا دیں گے۔ تیرے رہنے کو ایک جھونپڑی بھی اُٹھا دیں گے۔ آرام سے رہنا۔ سب زمیندار ایسے ہی تھوڑے ہیں۔ مگر بڑھیا نے یہ تجویز منظور نہ کی۔ اس گاؤں میں اس نے اپنی مصیبت کے پچاس برس کاٹے تھے۔ یہاں کے ایک ایک پیڑ پتے سے اُسے محبت ہو گئی تھی۔ یہاں وہ بچے بچے کو جانتی تھی۔ بچّہ بچّہ اُسے جانتا تھا سارا گاؤں اپنا گھر معلوم ہوتا تھا۔ زندگی کے سُکھ دُکھ سب اسی گاؤں میں جھیلے تھے۔ اب آخری وقت میں اس سے کیونکر ناتا توڑے۔ اس خیال ہی سے اُسے قلق ہوتا تھا۔ دوسرے گاؤں کے سُکھ سے یہاں کا دکھ بھی پیارا تھا۔

اِس طرح ایک پورا مہینہ گذر گیا۔ صبح کا وقت تھا۔ ٹھاکر بیر سنگھ اپنے دو تین پہرا سیوں کو لئے لگان وصول کرنے جا رہے تھے۔ کارندوں پر اُنہیں اعتبار نہ تھا۔ نذر نذرانے میں، حق دستور میں، وہ کسی غیر کو شریک نہ کرنا چاہتے تھے۔ کبھی کبھی کہا کرتے زمینداری میں کیا رکھا ہے۔ سرکاری مطالبہ اور عدالت کے خرچ نکال کر سینکڑے میں دس روپے بھی نہیں بچتے۔ اب تو جو کچھ ہے وہ یہی اوپری رقم ہے۔ اسی پر یہ سارا ٹھاٹ بنا ہُوا ہے۔ غرور کی نگاہوں سے ادھر اُدھر تاکتے۔ اسامیوں کے سلاموں کا تبسّم سے جواب دیتے چلے جاتے تھے۔ کتنا رُعب تھا، کتنی تعظیم، عورتیں انہیں دیکھتے ہی جھٹ گھونگھٹ بڑھا کر منہ پھیر لیتی تھیں۔ دروازوں پر بیٹھے ہُوئے لوگ گھبرا کر کھڑے ہو جاتے تھے کوئی اپنی پگڑی سنبھالنے لگتا۔ کوئی اپنا ناریل آڑ میں رکھ آتا تھا۔ اس شان سے گاؤں کا چکر لگاتے ہُوئے وہ بھنگی کی بھاڑ کی طرف سے گذرے۔ اُدھر تاکنا تھا کہ بدن میں آگ لگ گئی۔ بھاڑ کی از سر نو تعمیر ہو رہی تھی۔ بڑھیا مٹی کے لوندے اُٹھا اُٹھا کر بڑی تیزی سے رکھ رہی تھی۔ شاید اُس نے کچھ رات رہتے ہی کام میں ہاتھ لگا دیا تھا اور طلوعِ سحر سے پہلے ہی اُسے ختم کر دینا چاہتی

تھی۔ آج دیوی کی پوجا تھی۔ رواج کے مطابق اُنکی چبوترے پر گاؤں کی کنواری لڑکیوں کو ستو کھلایا جانے والا تھا۔ بڑھیا نے اس تقریب کے لئے ہمیشہ اپنے بھاڑ میں دانہ بھونا تھا۔ اس کی مزدوری وہ کچھ نہ لیتی تھی۔ اگر آج بھاڑ نہ تیار ہوگیا تو دانہ کون بھونے گا؟ کسی دوسرے گاؤں سے دانہ بھن کر لایا گیا تو کہیں دیوی جی ناراض نہ ہوجائیں۔ نہ جانے گاؤں پر کیا آفت آئے۔ ٹھاکر بگڑینگے۔ کوئی پروا نہیں۔ دیوی تو خوش ہونگی۔ ٹھاکر بگڑینگے تو بہت کرینگے میرا بھاڑ پھر کھدوا دیں گے۔ دیوی بگڑینگی تو گاؤں کی خیریت نہیں۔ اور پھر ٹھاکر صاحب بھی تو دیوی کے بھگت ہیں۔ وہ ایسی جرات کیسے کرینگے؟ دیوی سے تو راجہ بھی ڈرتا ہے۔ ٹھاکر کی کون گنتی۔ ان خیالوں نے بڑھیا کو بھاڑ کی مرمت پر آمادہ کیا تھا۔ وہ اپنے کام میں ایسی محو تھی کہ ٹھاکر صاحب کے آنے کی بھی اُسے خبر نہ ہوئی۔ دفعتہً اسکے کان میں آواز آئی۔ کس کے حکم سے؟

بھنگی نے چونک کر سر اُٹھایا تو ٹھاکر صاحب کھڑے تھے۔ کچھ جواب نہ دے سکی۔

ٹھاکر صاحب نے پھر وہی سوال کیا۔ کس کے حکم سے؟

بھنگی نے دلیرانہ انداز سے جواب دیا: دیوی جی کے حکم سے،

ٹھاکر۔ اس گاؤں کا مالک میں ہوں۔ دیوی نہیں۔

بھنگی نے چھاتی پر ہاتھ رکھ کر کہا ٹھاکر ایسی بات مُنہ سے نہ نکالو۔ دیوی سنسار کی مالک ہیں ہم تم کس گنتی میں ہیں؟

ٹھاکر۔ (چپراسیوں سے) کیسی چگھڑ بڑھیا ہے۔ دیوی کا خوف دلا کر مجھے نیچا دکھانا چاہتی ہے۔ گرا دو اس کے بھاڑ کو،

چپراسیوں میں کسی کو اس حکم کی تعمیل کرنے کی جرأت نہ ہوئی۔ ٹھاکر صاحب کا غصہ اور بھی تیز ہوا۔ چپراسیوں کو نمکحرام اور ڈرپوک کہتے ہوئے گھوڑے سے اُتر پڑے اور بھاڑ میں زور سے ایک ٹھوکر ماری۔ مٹی گیلی تھی۔ سب کچھ لئے دیئے بیٹھ گئی۔ دوسری ٹھوکر ناند پر چلائی لیکن بڑھیا سامنے آگئی۔ ٹھوکر اس کی کمر پر پڑی۔ اوندھے منہ گر پڑی۔ آنکھوں کے سامنے تتلیاں اُڑنے لگیں۔ اب اسے غصہ آیا۔ کمر سہلاتی ہوئی بولی۔ ٹھاکر۔ تمہیں آدمی کا ڈر نہیں ہے تو دیوی دیوتا کا ڈر تو ہونا چاہیئے۔ مجھے اس طرح اُجاڑ کر کیا پاؤگے؟ کیا اس چار انگل دھرتی میں سونا نکل آئیگا۔ میں تمہارے ہی بھلے کو کہتی ہوں۔ گریب کی ہائے بڑی ہوتی ہے۔

میرا دل مت دُکھاؤ۔
ٹھاکر۔ اب تو یہاں پر بھاڑ نہ بنائیگی؟
بھنگی۔ بھاڑ نہ بناؤنگی تو کھاؤنگی کیا؟
ٹھاکر۔ تیرے پیٹ کا ہم نے ٹھیکہ لیا ہے؟ گاؤں چھوڑ کر نکل جا۔
بھنگی۔ کیوں نکل جاؤں؟ بارہ سال کھیت جوتنے سے آسامی کاشتکار ہوجاتی ہے۔ میں تو اسی جھونپڑی میں بوڑھی ہوگئی۔ میرے ساس سسر اور اُن کے باپ دادے اسی جھونپڑی میں رہے۔ اب جم راج کو چھوڑ کر مجھے یہاں سے کوئی نہیں نکال سکتا،
ٹھاکر۔ اچھا تو اب تو قانون بھی بگھارنے لگی۔ ہاتھ پیر جوڑتی تو چاہے رہنے بھی دیتا۔ لیکن اب تجھے نکال کر ہی دم لونگا۔ (چپراسیوں سے) ابھی جاکر اس کے پتوں کی ڈھیری میں آگ لگادو دیکھیں اب کیسے بھاڑ جلاتی ہے،

بھنگی نے کہا۔ آج دیوی کی پوجا ہے۔ بھاڑ جلانے دو۔ کل جو جی میں آئے کرنا۔
ٹھاکر۔ تیرا ہی ایک بھاڑ نہیں ہے۔ دوسرے گاؤں میں بھی بھاڑ گرم ہوتے ہیں۔

۴

ایک لمحہ میں شعلے اُٹھنے لگے۔ اُنکی چوٹیاں آسمان سے باتیں کرنے لگیں لپٹیں کسی دیوانے کی طرح اِدھر اُدھر دوڑنے لگیں۔ سارے گاؤں کے لوگ اُس کوہ آتشیں کے چاروں طرف جمع ہوگئے۔ بھنگی اپنے بھاڑ کے پاس غمناک بیٹھی ہوئی یہ دلسوز نظارہ دیکھتی رہی۔ اس کے دل میں نہ جانے کیا کیا خیالات آرہے تھے۔ مجھ پر اتنا غصہ! اسی ابھاگے پیٹ کے لئے اتنی مصیبت۔ دھتکار ہے ایسی جندگانی پر۔ کون کوئی میرے آگے پیچھے بیٹھا ہوا ہے کہ یہ سب اندھر سہ کر بھی جیتی رہوں۔ اب سہارا ہی کیا ہے۔ بھاڑ ہی ٹوٹ گیا۔ پتیاں جل ہی گئیں۔ کیا بھیکھ مانگ کر پیٹ پالوں۔ اتنی عمر بیت گئی۔ کسی کے سامنے ہاتھ نہیں پھیلایا۔ اب کے دن کے لئے یہ دھکے سہوں یہ سوچتے سوچتے بڑھیا رونے لگی۔ ناکامی اور یاس کا غلبہ اور بھی زیادہ ہوا۔ سر پر ایک جنون سا سوار ہوگیا۔ وہ تیزی سے اُٹھی اور دھکتے ہوئے شعلوں میں گھس گئی۔ لوگ چاروں طرف سے دوڑے لیکن کسی کی ہمت نہ پڑی کہ آگ کے

مُنہ میں جائے۔ ٹھاکر صاحب گھوڑے پر سوار یہ تماشا دیکھ رہے تھے۔ جوں ہی بڑھیا شعلوں میں گھسی وہ بجلی کی طرح گھوڑے سے کودے اور دم زدن میں ہوا کی طرح شعلوں کے اندر داخل ہو گئے۔ ساری خلقت دم بخود، ہراس اور دحشت کے عالم میں کھڑی تھی۔ ایک لمحہ بھی نہ گذرنے پایا تھا کہ ٹھاکر صاحب بھُنگی کو گود میں لئے آگ سے باہر نکلے۔ اُن کے کپڑوں میں آگ لگ گئی تھی۔ بھُنگی کے کپڑے بھی جل رہے تھے۔ وہ بے ہوش تھی۔ لوگوں نے اپنے کمل اُتار اُتار کر اُنہیں اوڑھا دیئے۔ بھنگی کی جان کی کسی کو پروا نہ تھی۔ سب کے سب ٹھاکر صاحب کی جان کی خیر منا رہے تھے۔ خیریت یہ تھی کہ اُنہیں آگ سے کوئی گزند نہ پہنچا تھا۔ صرف کہیں کہیں جلد پر آنچ آگئی تھی۔ مگر بڑھیا کا سارا جسم جھُلس گیا تھا۔

آدھ گھنٹہ گذر گیا۔ شعلے ابھی تک دہک رہے تھے اور ٹھاکر صاحب بڑھیا کو گود میں لئے اُس کی جلن کو اپنے آنسوؤں سے ٹھنڈا کر رہے تھے۔ ان کے گھر کی عورتیں بھی آگئی تھیں۔ کوئی بڑھیا کو پنکھا جھلتی تھی۔ کوئی اس کے جسم پر مسکے کا لیپ کر رہی تھی۔ اور لوگ بھی اپنے اپنے دیہاتی ٹٹکے کام میں لا رہے تھے۔

دفعتہً ٹھاکر صاحب نے کہا "کسی کو شہر بھیجدو ابھی ڈاکٹر کو بلا لائے"

ٹھکرائن نے کہا۔ انہیں دیہاتی لٹکوں سے اچھی ہو جائیگی۔ ڈاکٹر کو بُلا کر کیا ہوگا،

ٹھاکر۔ اگر وہ مر گئی تو میں زہر کھا لوں گا،

ٹھکرائن۔ اب وہ نہ مرے گی۔

ٹھاکر۔ (جوش سے) ہاں اگر میرے امکان میں ہے تو اب وہ اس صدمے سے نہ مریگی اپنی موت سے مریگی۔

## ۵

ٹھاکر بیر سنگھ اپنے علاقہ میں بہت نیکنام نہ تھے۔ اس واقعہ نے اُنہیں منظور خاص و عام بنا دیا۔ اسامیوں نے بالعموم ان کی جانبازی کی تعریف کی۔ مگر زمینداروں نے اسے نوری جنون سمجھا۔ ایک بڑھیا کے لئے آگ میں کودنا فضول تھا۔ اُس کے مر جانے سے کون سنسار سونا ہُوا جاتا تھا۔ کوئی اس کے نام کو رونے والا بھی تو نہ تھا۔ ہاں آپ مر جاتے

تو البتہ خاندان بے چراغ ہو جاتا۔

ایک مہینہ گذر گیا تھا۔ بھُنگی ٹھاکر صاحب کے مکان میں لیٹی ہُوئی تھی۔ بیر سنگھ اسکے سرہانے بیٹھے ہُوئے تھے۔ دفعتہً بھُنگی نے کہا، بھیّا اب تو میں اچھی ہو گئی۔ مجھے اپنا بھاڑ کیوں نہیں جھونکنے دیتے۔ یہاں کب تک پڑی رہونگی۔ بہت دن تو ہو گئے،

بیر سنگھ نے کہا "بھنا جی رو ب گیا۔ کوئی تکلیف ہے؟

**بھُنگی**۔ ہاں بھیّا جی کیوں نہ رو بے گا۔ دودھ اور حلوا کھانے اور آٹھوں پہر پان کی طرح پھیرے جلانے سے کس کا جی نہ رو بے گا۔ اس سے بڑھ کر اور کون تکلیف ہو گی! کیوں بھیّا۔ جب تم میرے پیچھے آگ میں گھُسے تمہیں ڈر نہ لگا۔ یہ بھی نہ سمجھا کہ ایک بڑھیا کے لئے کیوں اپنی جان جوکھم میں ڈالوں۔ میں بہت سوچا کرتی ہوں کہ اُس گھڑی تمہارے من میں کیا بات آئی،

**ٹھاکر**۔ میں نے کچھُ نہ سوچا سمجھا۔ مجھے تو جیسے ایک نشہ سا آگیا۔ میں آپے میں نہ تھا۔ خود بخود میرے پیر آگ کی طرف دوڑے۔ مجھے ذرا بھی خیال نہ تھا کہ کیا کرتا ہوں، کہاں جاتا ہوں، کیوں جاتا ہوں۔ کچھُ بھی ہوش حواس نہ تھا۔ سب کچھ آپ ہی آپ ہو گیا۔ ایشور کو مجھے کلنک سے بچانا منظور تھا۔ اور کیا +

پریم چند

---

سب سے محبت کرو اور بہت کم پر اعتماد، لیکن کسی کے ساتھ بُرائی نہ کرو۔　شکسپیئر

---

دُنیا میں کوئی چیز بیکار نہیں، سب اپنی اپنی جگہ کارآمد ہیں۔　"لونگ فیلو"

---

ان لوگوں کی حالت کس قدر قابلِ رحم ہے جن میں صبر نہیں　"شکسپیئر"

---

اگر تم اپنی زندگانی کو خوشی اور شادمانی کے ساتھ بسر کرنا چاہتے ہو تو صلح پسند بنو　"تھیکرے"

(خالد)

